نہین کیونکہ دونون کا مضمون واحد ہے اور بطرفہ تر کوئی علماے محمدیہ تھا ہو کر
دونون مین سواے تفاوت لفظی کے کوئی بات نہین ہے اور قطعاً بوسے تحقیقات
نہین فضل خدا انشاءالمحال ہوا جیسا کہ چاہیے تھا یکے دوم تحفۃ الہند کا ابطال ہوا اگرچہ
زبان قلم گذارشات رسالت مآب سے حاکی ہے مگر خاطر نازک مزاج المناسب
سے شاکی ہے لہذا ہم نے اختصار پسند کیا کوزہ مین بحر زخار بند کیا ۵
اندکے از غم دل گفتم و خاموش شدم ۞ کہ دل آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار ست ۞
شکر خداوند کہ باب اول عماد ہند تمام ہوا اور شراب کامرانی سے سرشار
جام ہوا رباعی شکر کہ مجکو ملی دولت بیدار آج ۞ ہمت عالی
ہوئی بہر سر عرش تاج ۞ سوخت میرے کلک نے ظلمت اسلام
کی ۞ دیکھیے کیا کرے خامۂ آتش مزاج ۞

فقط

MANOHAR SARUP — WRITER.

دوسرے ایذا و قتل و غارت آنہا کردہ فقط مؤلف ہدیہ کے اس قول کا حاصل یہ ہے
کہ اپنے فایدہ کے لئے مکر کرنا اور جھوٹ بولنا روا ہے اور دوسرے کے نقصان کے
لئے برا ہے فقط اس سے لازم آتا ہے کہ محمد صاحب نے جو واسطے قتل و غارت بنی اسد
وغیرہ کے مکر و فریب کرایا اور اہل مکر و دروغ کو سراہا وہ اچھا نہیں کیا اور قول حبیب اچھا
سمجھا نہیں مؤلف ہدیہ نے عجب کلام کیا اپنے پیغمبر کو آپ الزام دیا بالیقین ان صاحب
نے خادمان کعبہ کن کی کفش برداری کی کہ واسطے استیصال مدینہ اسلام کے طیاری
کی **قولہ** چون بشیوۂ اسلام مشرف گردید الخ یہان سے ظاہر ہے کہ کوئی اسلام
لانے سے مقبول کبریا نہیں ہوتا اور کسی عیب کیمیا نہیں بلکہ ہوس دنیا دو چند ہوتی ہے
اور راہ رضا و توکل بند جس مال کے لئے مسلمان مکر و فریب اختیار کرتے ہین اور گردن
بیدردیرا و پر تلوار دہرتے ہین اسکا انجام عذاب ہے جسکا نام عذاب ہے بعد ازین
صاحب ہدیہ نے جو ہنود کو الزام دیا ہے کہ کرشن نے خدع کیا اور اپنی محبوبی کے
لئے سر بیربک قطع کیا وہ غلطی ہدیۃ الاصنام ہے بلکہ شری کرشن پر اتہام ہے
مہابھارت مین بیربک کا نام نہین ہے اور بہتان کا نیک انجام نہین مولوی محمد علی
نے حکایت حجاج بن خلاص کا کچھہ پاسخ نہین دیا اور قطعاً کلام راسخ نہین کیا
یہان تک فقیر اندرمن نے اختصاراً احال محمد بیان کیا ایندہ کے لئے ذاکر عنان
کیا کہ ارادہ مصمم ہے کہ بعد اتمام جواب سوط الجبار کے حالات انبیا مین ایک کتاب
تصنیف کرونگا اور اوسکے حصۂ دوم مین اوّل سے آخر تک محمد صاحب کی توصیف
کرونگا تذکرہ معجزات محمدی کی چندان ضرورت نہین ہے کہ طلسمات و نیرنجات سے
اوسکے امتیاز کی کوئی صورت نہین ہے اگرچہ علمائے محمدیہ کی کتابون مین ایک مضمون اندراج
ہوا ہے اور خرق عادت انبیا کا نام معجزہ اور خرق عادت ملحدین کا نام استدراج
ہوا ہے لیکن اس سے (۲۴۲) کفتہ تمکن ہوتی اور نظر جواب دہندہ روبرو کی بندہ

بات بنائی ہے لاجرم جعفر زٹلی سے عبرت ترہات پائی ہے **عدد سترالاصنام**
اجازت حیلہ طلب کردن حجاج نو مسلم از آن حضرت برائے ہمین امر بود کہ مال کثیر
و جان وعزت او از دست کفار مکہ محفوظ ماندہ سالماً و غانماً باز آید واز ظلم و تعدی
معاندین جانبری او نشود نہ برائے اینکہ با مردمان مکہ بحیلہ و مکر پیش آمدہ در پئے ایذا
و قتل و غارت آنہا گردد و ظاہر است کہ حجاج از تجارت مال کثیر بہم رسانیدہ بود چون
بشرف اسلام مشرف گردید این معنی را دل او نخواست کہ آن اموال کثیرہ کہ بمحنت
و مشقت حاصل کردہ بود بہ تصرف معاندان ملت در آید الخ **جواب** حجاج کو
اصلا خوف جان و مال نہین تہا اور کوئی اوسکی عزت و آبرو کا خواہان نہین کیونکہ
اس روایت مین خود مندرج ہے کہ قریش مین سے کوئی شخص اوسکے اسلام سے
خبردار نہین تہا اور اصلا درپے ایذا و آزار نہین البتہ اگر حجاج اپنے اسلام سے
آگاہی دیتا تو اپنے سر پر تباہی لیتا پس حفظ جان و مال کے لئے تعلیم مکر و دروغ
مشکوک ہے بلکہ سراسر صاحب ہدیہ کی بھول چوک ہے اصل یہہ ہے کہ جو کوئی اسلام
لاتا ہے وہ ارتکاب کذب و خدع سے منزلت و مقام پاتا ہے اسواسطے محمد
صاحب نے حجاج نو مسلم کو کذب و دروغ تعلیم کیا اور مسلمانون مین رتبۂ عظیم
دیا کیونکہ اس گروہ مین جو کوئی بر روئے کار دروغ تازہ لاتا ہے وہی فروغ
زیادہ پاتا ہے اگر فرض کیا جاوے کہ واسطے حفاظت مال و منال کے دروغ
و کذب کی ہدایت تہی تو سراسر مخالف آیت تہی کہ مصنف قرآن کی راہ مین
دروغباف لعین ہے اور اوسکی شان مین آیت لعنۃ اللہ علی الکاذبین ہے شاید
کہ مقصود و مرام حضرت یہی ہووے کہ گو لعنت باری دائم ہے مگر مال اسکا دائمی
قائم رہے حاصل تقریر یہہ ہی ہوا کہ محمد صاحب کے ذہن مین مال اسقدر عزیز تہا کہ جسکا
روبرو خوف خدا ناچیز تہا **قولہ** نہ برائے اینکہ با مردمان مکہ بحیلہ و مکر پیش آمدہ

جامع تواریخ کراچی مثلا سلطنت ہیہ کی معتبرو مستند کتاب مین لکھاہے کہ جن دنون محمد صاحب
خیبر پر لڑ رہے تھے حجاج ابن علاص جو کہ باشندگان مکہ مین مشہور تھا مسلمان ہوا
جس وقت محمد صاحب فتح خیبر سے فراغت حاصل کر کے داخل مدینہ ہوئے حجاج نے
اون سے کہا کہ حکم ہووے تو بطرف مکہ بسرعت تمام ترجاؤن اور جو کچھ میرا مال
وہان ہے وصول کرلاؤن کہ قریش ہنوز میرے اسلام سے خبردار نہین ہین لیکن بغیر
حیلہ جوئی و دروغگوئی کے اس کام کا سرانجام دشوار ہے محمد صاحب نے اوسکو اجازت
دی کہ تیرا دل چاہے سو کہہ اور جسطرح کہ ہوسکے اپنا مال وصول کر پس حجاج نے مکہ
کی راہ لی جبکہ قریب مکہ پہونچا دیکھا کہ قریش سرراہ جمع ہین اور مسافرون سے دریافت
کرتے ہین کہ محمد خیبر کو گیا تہا فتح پائی یا ہزیمت کہائی اس اثنا مین نظر قریش حجاج پر
پڑی تمام اوسکے گرد ہوئے اور کہنے لگے کہ محمد سے کیا خبر ہین ہین کیونکہ وے جانتے
تھے کہ حجاج مذہب قدیم پر ہے حجاج نے جواب دیا کہ تمہاری مراد حاصل ہوئی کہ لشکر
محمد پر بلائے شکست نازل ہوئی یہودان خیبر نے نام کیا اور مسلمانون کا کام تمام
اکثر محمدی طعمۂ تیغ و تیر ہوئے اور کثیر اسیر بعضے یہود بھی مارے گئے عیش و عشرت سے
بیچارے گئے محمد بھی اسیر ہوا اور حوالہ قیدیان اہل خیبر کہتے ہین کہ اوسکو بطور تحفہ قریش کی
پاس بہیجین گے تاکہ وے بھی اپنے مقتولون کا عوض لیوین قریش حجاج کے منہ سے یہ بات
سنکر خوش ہوئے اور حجاج کو اکرام و احترام کے ساتھ مکہ مین لیگئے پھر حجاج نے
کہا کہ اب میری مدد کیجئے اور جس کسی کے پاس میرا مال ہے دلادیجئے کہ ارادہ رکہتا ہون
کہ جلد بجانب خیبر جاؤن اور مسلمانون کا اسباب جو سپاہ خیبر نے غارت کیا ہے قیمت
مناسب سے خرید لاؤن قریش نے بتصدیق حجاج کر کے تین دن کے اندر اوسکا سارا
مال لوگون سے وصول کرا دیا تب حجاج اپنے گھر گیا جسقدر کہ وہان نقد تہا وہ بھی
وہان سے حاصل کیا اور جانب مدینہ روانہ ہوا فقط صاحب ہدیہ نے یہان بھی ایک

تہا اور پردۂ رسالت پہاڑ اٹھا اور اسکو کہا تھا کہ مین تابع خداوندگار ہون اور اوسکو
حکم سے ناچار ہون اب خود محمد کہو کہ یہہ حکم وحی کی مطابق ہے یا موافق وحی حکم سابق
ہے بہرحال دونون مین سے ایک حکم الہی ہوگا اور دوسرا خطرۂ واہی سے کہ یکا ایک کو
دل سے گوارا نہ کہین جانا نہین دشمن ہمارا ہ جیسے کہ محمد صاحب کا عہد سہتوا نہین تہا ویسے ہی
اونکی سوگند کا بھی اعتبار نہین تھا چنانچہ ماریہ قبطیہ کے عشق مین جو کچھ کہ حضرت نے سوگند
شکنی کی تہی وہ حوالۂ قلم ہوئی اور مولوی محمد علی کے لئے ترانۂ الم ہوئی جلد دوم طبع ہوئی
مین صحاح ستہ سے روایت ہے کہ جس وقت محمد صاحب نے بجانب تبوک توجہ فرمائی ابو موسی اشعری
کو اوسکے رفیقون نے بنابر طلب سواری کے خدمت محمد مین روانہ کیا پس اوس نے جاکر کہا کہ یارون
نے مجکو تیرے پاس بہیجا ہے کہ تو اونکو سوار کرے محمد صاحب نے جواب دیا کہ واللہ یعنی قسم اللہ کی
مین اونکو سوار نہین کرتا پس ابو موسی حزین و غمگین پہر گیا جبکہ اپنے مکان پر پہنچا محمد صاحب
نے اوسکو پہر بلوا کر چہہ اونٹ دئے اور فرمایا کہ اپنے یارون کے پاس لیجا ابو موسی نے کہا کہ
یہہ حال اول تو نے قسم کہائی کہ واللہ مین اونکو سوار نہین کرتا اور پہر تو نے وہ قسم توڑ ڈالی جواب
دیا کہ فی الحال خدا نے قسم توڑنے اور کفارہ دینے کے لئے امر کیا فقط جیسے کہ محمد صاحب خود
مخالفت عہد و سوگند کرتے تہے ویسے ہی یارون کو سوگند شکنی و عہد برشکنی کی نصیحت و
پند کرتے تہے چنانچہ اوس ابن صامت اور اوسکی زوجہ مین تکرار ہوئی اور نوبت ظہار ظہار ایک قسم
کی قسم ہے کہ شوہر اپنی عورت سے کہے کہ تو میرے حق مین میری مان کی پشت ہے شریعت محمدی
مین اتنا کہتے ہی عورت شوہر پر حرام ہوتی ہے اور اوسکی فرج مین فرج مام ہوتی ہے اور
محمد صاحب نے ایک آیت تصنیف کی اور اوس ابن صامت کو سوگند شکنی کی تکلیف دی تفصیل اسکی
حصہ سوم ابطال التناسخ مین مرقوم ہے جو کہ باسم ساہی صولت ہند موسوم ہے جو مسلمان
اگر جملہ حالات کی تلاش ہو وہ کہ مار محمد پاس بہیجو تو ایک دو مقالات گوش کسا اور افسانہ
فراموش کہ حضرت نے حجاج ابن علاط سلمی کو تعلیم کذب فرمائی اور اوس نے مسلم سے حکایت

کوئی قلع نہین کیونکہ جسطرف کثرت رائے ہی اودہر ہی اصل مدعا ہی ہے اب جاہیے جانتا
کہ مولوی صاحب کا یہہ دعوی کہ کوئی کوئی محدث زجر و توبیخ ابوبصیر کا قائل ہی سراسر بیجا
ولاطائل ہی اگر آپ اپنے دعوی مین سچے ہین تو خدا کو حاضر و ناظر جانکر اون احادیث کو
داخل کتاب غنائمین اور اپنی ابکار افکار کے ہمراہ منظور انظار شیخ و شاب کرائین اگر
خود تحریر احادیث پہ قاصر ہو تو خدمت محدثین مین حاضر ہوکر طلب مداد کرداو لفظا
لفظا احادیث یاد کرو جھوٹی باتین نہ بناؤ آسمان کو زمین نہ چلاؤ جھوٹ سے کام نہین نکلتا
چاہم کام اہم ہمام نہین چلتا جھوٹ کو پایداری نہین ہی اور یہ صام جو بین سی کار برآری ہی
سخن ہی یہہ تیرا سراسر دروغ ⁂ بھلا جھوٹ کو کب ہی حاصل فروغ ⁂ حقیقت یہہ ہی کہ
احادیث صحیح و غیر صحیح مین مضمون مذکور کہین منقول نہین ہی بلکہ کوئی فقرہ اس معنی پر محمول
نہین ہی کہ دونشان دیجیے اور بحث و مباحثہ کا سامان کیجیے اب جگر شعب شق ہوتا ہی
و درنگ ہے کہ مسلمانی حق یعنی دوسری پیمان شکنی محمد مرقوم ہوتی ہی او تشریح اسلام ام
کلثوم تفسیر یاہدی مین لکھا ہی کہ ام کلثوم دختر عقبہ بن ابی معیط مکہ سے بہاگ کر محمد صاحب
کے پاس آئی عقب سی اوسکے بھائی بھی اپنی بہن کی طلب مین وارد ہوئے محمد صاحب
نے اوسکو بھائیون کی حوالہ نفرمایا اور یہہ آیت سورہ ممتحنہ کی وارد کی یا ایہا الذین امنوا
اذا جاءکم المؤمنات مہاجرات فامتحنوہن اللہ اعلم بایمانہن فان علمتموہن مؤمنات فلا
ترجعوہن الی الکفار یعنی اے لوگون جو ایمان لائے ہو جسوقت آوین تمہارے پاس مسلمانیان
ہجرت کرکے پس آزمایش کرو اونکی اللہ خوب جانتا ہی ایمان اونکی کو پس اگر جانو تم
اونکا ایمان دار ایمان پس مت پہیرو اونکو طرف کفار کی فقط بیان سے بھی ثابت ہے
کہ محمد صاحب اپنے عہد پر مستقیم نہین رہی دنا نع رضا خدا سے کریم نہین اگر کوئی کہے کہ غالبا
حضرت اطاعت الہی مین مصروف تھی اور ہر ایک بات اونکی وحی پر موقوف تھی عہد شکنی
اسکا نام نہین ہی اور ہرگز جائی الزام نہین ہی تو جواب یہہ ہی کہ جسوقت عمر نے محمد صاحب کو ستایا

لو حدیث محمد صاحب سے خبردار کیا اور فتنہ خفتہ بیدار کر کے قطب الدین ابنی مشتہرہ کتابوں
کے عالم ہی تھا اور ہوتا تو کیونکر اوسکی زبان سے یہ کلام صادر ہوتا اب جس وقت مصنف یہ طالع
کتب مذکور کی لیاقت حاصل کریگا آپ اپنی طلاقت باطل کریگا اوسکی مستند عمدہ روضۃ الصفا
کی عبارت بلفظہ مرقوم ہوئی اور عذر شکنی محمد صاحب معہ مطالب تمام معدوم ہوئی کتاب
مدارج النبوت گوش کیسو اور ترک خواب خرگوش (ویل امہ) ابو بصیر مشعل حرب لو کان معہ
احد) یعنی این ابو بصیر افروزندہ و گرم کنندہ جنگ ست اگر باشد کسیکہ امداد و اعانت کند
مرا اورا و این سخن شعر ست ابو بصیر را بفرار دشمن ست بانکہ جمعے از اہل اسلام کہ در مکہ مجبور
و ممنوع اند بوے لاحق شوند ہمچنین گفتہ اند شراح در بیان معنی این عبارت و بہرین معنی مراد
مذمت و تعییر او نیست بلکہ مراد تعجب ست بانکہ محبت و مرد است اگر کسے نصرت و اعانت
او کند سو چنان کہ چنانکہ واقع شد تفصیل صحیح است انتہی بیان سے ظاہر ہو کہ شارحین
نے یہ بھی تعبیر کی ہو کہ حدیث مذکور میں حضرت نے داد ستائش ابو بصیر دی ہو تحسین و ملامت
کا مقام نہیں ہو اور موقع سرزنش و ملامت نہیں بلکہ یہ بھی ثابت ہو کہ محمد صاحب نے مصوران مکہ کو
اشارہ کیا کہ ابو بصیر سے ساز کریں او قتل و غارت آغاز راہ تجارت مسدود فرمائیں اور
نہاد قریش سے گرد و غبار اٹھائیں پس آپکی مستند کتاب سے واضح ہوا کہ محمد صاحب نے اپنے قول و
قرار سے منہ موڑا اور عہد جو حدیبیہ میں کیا ہوا عہد و پیمان توڑا اسیطرح فتح الباری میں ہو اور یہہ
ہی عمدۃ القاری میں جو کچھ کہ مؤلف ہدیہ عذر شکنی محمد صاحب میں سخن بیہودہ سے کی تھی اور
حیلہ گری کی تھی بالکل رد ہوئی اور مانند عہد و پیمان محمد ہوئی مولوی محمد علی نے بجلد ہی مقدمہ
کا کچھ جواب نہیں دیا اور ارادہ عبارت رسالت مآب نہیں کیا صرف یہ ہی کہا کہ بعض
احادیث سے واضح ہو کہ حضرت نے ابو بصیر کو توبیخ و زجر فرمایا اور منع از فعل دیگر فعل
اس سے ثابت ہے کہ اکثر احادیث ابو بصیر کی ستائش میں ہیں اور بعض احادیث اوسکی مذمت
میں نا پس عذر شکنی محمد کا کوئی مانع نہیں ہے اور باوجود اکثر احادیث کی بعض احادیث سے

کے الفاظ کا استعمال نہوتا اور حضرت کو قتل وغارت قریش کا خیال نہوتا تو البتہ نامہمی یا بیہ
فاش ہوتی اور مسکین صاحب ہدیہ کا فاش ہوتی اگر فرض کیا جاوے کہ ابوبصیر نافہم تھا اور بیچ فہم
مگر حضرت عمر کی عقل پہ کیسے پتھر پڑے کہ اونکے ذہن میں بھی معنی حدیث نہ گڑے خلاف آیات
حدیث ابوجندل کو پیغام دیا اور اپنے سر پر صاحب ہدیہ کا الزام لیا تا بیقین قطب الدین شیخ [illegible]
سے ملاقات کی کہ اغلاط عمر پر نظر التفات کی **قوله** ابوبصیر ز آنکہ تامل بکار برد الخ اگر ایسے
وقزاق کسی جنگل میں انبوہ عام کریں اور قتل وتاراج عام تو مقتول بعوض بچے لئے ذلت نہیں
ہے اور تحقیر ملت نہیں ہے بلکہ خود ہدیۃ الاصنام میں مرقوم ہے کہ وہ مظلوم ومرحوم ہے اگر ایسیکا
نام خذلان وتذلیل ہے تو سرگذشت جنگ احد ذلت وخواری حضرت کی دلیل ہے **قوله**
پس این معنی نقض عہد از طرف الخ بے شبہہ نقض عہد از جانب رسالت مآب ہوا اور نیز از طرف
عمر بن الخطاب کہ محمد صاحب نے ابوبصیر کو مدینہ سے بھگا دیا اور فتنۂ خفتہ جگا دیا عمر بن خطاب نے
ابوجندل کو بخدمت ابوبصیر روانہ کیا اور آتش قتل وغارت کا زبانہ کیا اگر یہی صاحب وفائے
عہد منظور کرتی تو ابوبصیر کو حوالہ قریش بالضرور کرتے **قوله** در فتح الباری ومرقات ومدارج النبوت
وغیرہ این معنی ملاحظہ نماید فقط اگرچہ صاحب ہدیہ نے قطع بیخ اسلام کی اور نذر اصنام دی مگر
ہنوز کتب اسلامیہ سے کسی کی تکذیب نہیں کی اور مسلمانون کو ابطال تواریخ وتفاسیر کی ترغیب
نہیں دی جملہ کتب محمدیہ کا اعتبار کیا اور روضۃ الصفا وروضۃ الاحباب کو لباب صحاح ستہ
شمار کیا افسوس ہے عقل وحواس میان محمد علی پر کہ باوجودیکہ مؤلف ہدیہ کو شکر گذار ہیچ مدح
بندۂ فرمان بردار مگر اپنی سخن پروری کے لئے اکثر کتب محمدیہ سے کہپاتی ہین اور روایات کی
خاطر سید شادمانے ہین جو کوئی پکا مسلمان ہوگا ہر ورق کتب پہ [illegible] ہوگا حوالہ فتح الباری
ومدارج النبوت ومرقات غلط ہے بلکہ ملا قطب الدین کی ساری تحقیقات غلط ہے تمام شرح
صحیح بخاری میں مرقوم ہے اور درمیان طایفۂ محدثین ومورخین وہم ہے کہ خود محمد صاحب
نے ابوبصیر کو ایسا قرار دیا وغارت کیا اور مصروف آزار وتجارت حضرت عمر نے ابوجندل

ترجمہ صحیح یہ ہے کہ اگر باشد با او کسے فقط حاصل اسکا یہ ہے کہ اگر ابو بصیر کے ہمراہ کوئی مددگار
ہوتا تو بیا لڑائی شتاب کاری سے سرزد ہوتا فقط جس صورت مین کہ ابو بصیر محمد صاحب کی
سامنے حاضر تھا تو اس کلام کی کیا احتیاج تھی کہ کوئی اس سے کہو کہ ہماری طرف رجوع
نکرے بلکہ اگر کسی بات کی ضرورت ہوتی تو خود محمد صاحب ابو بصیر کو تعلیم کرتے بتقدیر یکہ مفہوم
حدیث یہی ہو کہ ابو بصیر سے کوئی کہے کہ محمد صاحب کی جانب رجوع نکرے تو خود مؤلف
ہدیہ کی زبانی ثابت ہو گیا کہ محمد صاحب نے ابو بصیر کو سکھا دیا کہ ہمارے پاس سے فرار کر اور ترک شہر
دیار اگر ہماری طرف رجوع کریگا اور عہد نبوت مین رکوع تو نوشتہ حوالہ قریش کیا جاویگا اور
مایوس انتظار امن [illegible] عہد شکنی اسی کا نام ہے اور محمد صاحب پر یہی ہمارا الزام ہے غرضکہ انہوں
نے مخالفت عہد مین ارتکاب کیا اور صریح بیان آنکہ بدعہدی پر کمربانہ کیا تھا کہ عہد یہی تھا
کہ ابو بصیر کو گرفتار کرا دو اور جو آدمی خویش وتبار فرمائی چونکہ حضرت نے ایسا نہین کیا عہد پورا نہین
کیا بلکہ نقض عہد کیا اور پیمان شکنی مین جد [illegible] نہ ما ہم از نقض عہد آن حضرت تو بار مساعی
پیمان شکنی حضرت سیر جانا نسبت عہد درین باب **قولہ** دلیل برین معنی آنکہ این حدیث آنحضرت
الخ کلام ابو بصیر سے یہی پیدا ہے کہ محمد کے اختیار مین کوئی کار و بار نہیں ہے ہر ایک کام کا فاعل
خدا ہے روزگار آفرین ہے وہ مونس کہ محمد صاحب خود ہی سے وابستہ ہو ویگا اور خدا اسکی مین
البتہ تو ابو بصیر کی مدح کرینگے اور اوسکی مدح سے بطرح ڈرینگے بہرحال گفتگو سے ابو بصیر
اس قسم کی نہین تھی کہ محمد صاحب اوس سے ناخوش ہو کر ابو بصیر کو ملامت کرتے اور مذمت
**قولہ** پس از حدیث موصوف مدح ابو بصیر و اشارہ در باب نقض عہد و قتل الخ سیاق حدیث
مقتضی اسی بات کا ہے اور یہی مفہوم ملاحظہ مرقات کا ہے کہ حدیث موصوف مین ابو بصیر
کی مدح ہے اور جرأت و شجاعت شریر کی شرح اگر حدیث (ویل امہ) مین بطرف جنگ
جدل اشارہ ہوتا اور حضرت کو قتل و غارت پسند ہوتا تو کلمات (لو کان معہ احد) پر
نفرمائے وہ دستہ فساد نکرتا **قولہ** ابو بصیر بود این معنی فہمیدہ الخ اگر حدیث میں اس معنی

اسکی عنقریب ہی کو شکند از امیہ و غریب ہوتی **قولہ** از قریش نقض عہد نموده ابوبصیر و
قریش سے کوئی عہد و پیمان نہین کیا تھا اور یہ وقت فتنہ عہد و پیمان نہین دیا تھا بس عہد
عہد کیونکر شکست کرتا اور کس طرح مخالفت قول اضحل یہ کہ ربط تکسو علو کہ شکستن عہد منسوب بخود
ہے بانی مبانی عہد شکنی محمد صاحب تھے کہ ابوبصیر کو ایما سے فرار کیا اور ابوجندل وغیرہ کو اوسکا
مددگار **قولہ** نہ آنکہ فی الواقع ازین حدیث مقصود حضرت ہمین امر بود فقط الا کلام حدیث
(ویل امہ) سے مقصود محمد صاحب یہی تھا کہ ابوبصیر اونکے پاس سے گریختہ ہوویگا تو عہد و پیمان کی
شکستہ ہوئے افسوس کہ محمد صاحب نے قریش سے جو کچھ قول و قرار کیا اول بار ہی برخلاف اسکے
کیا ہے خوش ست گلشن صحبت و شگوفہاے امید • ولے چہ سود کہ زو این بہار سیر بزده
اگر حدیث مذکور سے مقصود محمد صاحب نقض عہد ہوتا تو اونکے ساتھ ہنے سے ابوبصیر مقصود ہوتا بلکہ
آنا فانا دستگیر زندانی کرتا اوسپر و فریق ثانی **قولہ** وحالانکہ حدیث موصوف در مدح ابوبصیر
نبود فقط یہی خلاصہ تقریر فقیر امد سن ہے کہ حدیث مذکور سے مدح ابوبصیر مستفاد ہے عمر خلیفہ بھی ہمراہ
تابع ہے اور ضمیر ابوجندل بھی اسی طرف راجع ہے اگر حدیث مرقوم مین ابوبصیر کی مدح ہوگی راے
عمر خلیفہ و ابوجندل اسم ہے کی تعریف ابوبصیر سے انکار رجا شگفت ہے عمر خلیفہ کی عقل پر
گرفت ہے شاید کہ بالکل خلافت مآب کا قصور ہووے اور خالی از شعور سر بہ غرور ہووے **قولہ** بلکہ
در بیان سرزنش او بود فقط الخ حدیث (ویل امہ) سرزنش ابوبصیر مین نہین ہے بہرہ از عقل و
دانش صاحب ہدیہ کی تقریر مین نہین بالیقین حدیث مذکورہ اوسکی تعریف مین ہے کہ ابوبصیر عجب افروزندہ
جنگ ہے اور بیخوف آتش تفنگ اگر اسکا کوئی مددگار ہووے تو کشتی مسلمانی پار ہووے اس قسم
کی گفتگو مین سوا تعریف کے دوسرا احتمال نہین ہوسکتا اور بجز توصیف کے کوئی خیال نہین
**قولہ** و باعث فتنہ ہست فقط یہ فقرہ ترجمہ حدیث سے زیادہ ہے اور مصنف ہدیہ کا طبع زاد ہے
تخویف اسکا نام ہے یہ ویرہ صرف اتہام ہے **قولہ** ہمگنان با قصد بلاد کرے بگویند کہ رجوع بسوی
آنکہ فقط ترجمہ مین افراط و تفریط ہے اور زیادتی مرکب بسیط الفاظ (لو کان معہ احد) کا ہم

اور کی مدد کے لئے تکلیف دی ہے اگر تم امت کے رفیق ہوتے تو دنیا جہت میں غریق ہوگئے اب
ہم آپکی معتبرہ و مستندہ کتابوں کی اصل عبارت نقل کرتے ہیں اور یہ واضح سارے اہل عدل
و عقل اوپر نقل عبارت روضۃ الصفا جسپر بالکل آپکا اتکا ہے (ویل امہ مسعر حرب لو کان معه
احد) حاصل این کلام آنکہ ابو بصیر عجب ابڈ و نائرہ جنگ است اگر یکے اورا امداد و معاونت
نماید و این سخن شعر بود بر فرار ابو بصیر و بشر یافتہ بیک جمعے از اہل اسلام کہ در مکہ محصور و ممنوع
اند باو لاحق شوند چون ابو بصیر باین رمز و ایما وقوف یافت بی توقف روی بگریز آوردہ
بآن منزل عیص کہ بکنارہ دریا بود و ہیچ جانہ نشستا و ہمرہ طایفہ از ارباب توحید کہ در مکہ
ممنوع بودند پیغام داد کہ حضرت پیغمبر در شان ابو بصیر چہ فرمودہ چون این خبر بگوش ابو جندل
پسر سہیل بن عمرو رسید فرار بر قرار اختیار کردہ بابو بصیر پیوست و مسلمانان مکہ یکان یکان
بخدمت او مبادرت نمودند تا بروایتی اقل ہفتاد کس نزد او جمع گشتند و چون آن مردم
ممر کاروان قریش بود انتہاز فرصت نمودہ دست بتاراج و غارت و قتل قافلہا آوردند
انتہی اب یہ نقل عبارت مدلنج ہے جو کہ برائت حضرت کی ناتج ہے چنانچہ کہتے ہیں کہ امیر المومنین
عمر رضی اللہ عنہ بابو جندل پسر سہیل بن عمرو کہ در حدیبیہ پیش آنحضرت مسلمان آمدہ حضرت اورا
بپدرش سپردہ پیغام فرستادہ و قصۂ ابو بصیر اعلام کرد ابو جندل نیز از پدر گریختہ پیش ابو بصیر آمد تا
جمعے کثیر ہم رسید انتہی اگر حضرت عمر نے حدیث مذکورہ سے مراد ابو بصیر نہیں سمجھی تھی تو کیونکر
برخلاف مدعا ابو جندل کو خبر دی تھی پس جو کوئی حدیث (ویل امہ) کو شعر بر تعریف ابو بصیر
قیاس نہ کریگا عقل و فہم حضرت عمر کا بھی یار نہ کریگا شاید کہ مولف ہدیہ کی رائے میں عمر خلیفہ بھی
اپنے دن لیاقت نہیں رکھتے تھے یہ فہم حدیث کی طاقت نہیں **قولہ** جمعی اہل اسلام را از مکہ طلب نمود
فقط ابو بصیر نے مکہ سے کسیکو طلب نہیں کیا اور کسیکو مرتکب جنگ نہیں بلکہ خود محمد صاحب نے لوگوں
کو بھی مدد پہ وعدہ کہا تہا جسے اگر حدیث (ویل امہ مسعر حرب لو کان معه احد) زیادہ کیا تہا علاوہ محمد صاحب
کے عمر بن خطاب نے مسلمانان مکہ کو ابو بصیر کی طرف رجوع کیا تہا اور انکو یہ پیغام بہیجا شروع کیا تہا تفصیل

موصوف در مدح ابوبصیر نبود بلکه در بیان سرزنش او بود که او عجب افروزنده جنگ است
فتنه است اگر باشد با او کسے بگوید که رجوع بسوے انکند و دلیل برین معنی آنکه این حدیث
آنحضرت با بوبصیر وقتے فرموده بودند که او از مشرکان مکه خلاص شده بحضور حضرت شکایت
عرض نمود که آنحضرت مرا حواله مشرکان فرمودند خدا تعالی مرا از ایشان نجات بخشید الخ
پس از حدیث موصوف مدح ابوبصیر و اشاره در باب نقض عهد و قتل و غارت کردن او
قریش را اصلاً مقصود نبود و ابوبصیر خود این معنی فهمید که همچنان قبل آورده حاصل آنکه چون مشیت
الهی مصروف تذلیل قریش بود و ابوبصیر بے آنکه تامل بکار برد در پے قتل و ذلت کفار گردید
پس این معنی را نقض عهد از طرف رسالت مآب فهمیدن و الزام آن اصل وارد کردن محض
خوش فهمی است در فتح الباری و مرقات و مدارج النبوت وغیره این معنی ملاحظه نماید که
در هیچ معنی شکے داشته باشد **جواب** اگر ابوبصیر حدیث مذکور سے صرف اپنی تعریف
گمان کرتا تو کس واسطے بھاگنے کا سامان کرتا کیونکہ کوئی اپنی مدح گوش کر کے مفرور نہیں
ہوتا اور اپنے مداح سے الگ ہونے پر مجبور نہیں شاید کہ ابوبصیر نے برعکس عادت سائر انسان کیا
اور اپنے مداح کو دشمن جان لیا یہ قیاس ابوبصیر خبط ٹھیرا اور کلام صاحب ہدیہ کی ربط اصل
یہ ہے کہ مدح ابوبصیر میں زبان حضرت گہر بار سے ہوئی اور جناب نبوت سے اوس کو تسلیم کی
تعلیم فرا بھی ہوئی پس محمد کی حضرت میں تامل نہیں ہے اور صاحب ہدیہ کو فہم و فراست بالکل
نہیں بتقدیر یکہ مجرد صاحب مخالفت عہد سے اندیشہ ڈرتے تو کیونکر ابوبصیر کو پا یا فرار کرتی
ملا یہ جو فوراً اسیر کراتی اور مکافات بلا تاخیر فرماتے کیونکہ وہ سزاے بادولال تھا مستحق شتاب
اب تعجیل اقوال ہوتیا الاصنام ہے جو کہ منافی رحمت رحیم صاحب ہے **قولہ** مدح خود فهمید الخ اگر
غلط فهمی ابوبصیر سے شکایت ہے تو خوش فهمی حضرت عمر کی بعینہ حکایت ہے چنانچہ کتاب
روضة الصفا و مدارج النبوت میں مرقوم ہے کہ جس وقت ابوبصیر نے مدینہ سے فرار کیا تو حضرت
عمر نے ابوجندل کے پاس یہ لکھ بھیجا کہ حضرت نے ابوبصیر کی تعریف کی ہے اور تم لوگ ان کو

معلوم ہوا کہ ابوبصیر نے فرار کیا اور کنارہ دریا پر قرار لیا تو ساتھ ابوجندل پسر سہیل کو پیغام
بھیجا کہ تو تنگ ہے گریزندہ مانند تیر ہوا اور معاون و مددگار ابوبصیر ہو کہ حضرت نے خود دیکھے
حق مین حدیث عجیب و غریب فرمائی ہے اور قتل و غارت قریش کی ترکیب گرما رہی ہے پس
جسقدر مسلمان کہ قریش کے یہان محبوس تھے اپنے خویشون کو فریب دیکر ایک ایک ابوبصیر
سے ملگئے اور قتل و غارت قریش پر پل گئے یہان تک کہ ستر اشخاص جمع ہوگئیں جو کوئی
قریش مین سے اودہر جاتا تہا اوسکو مار ڈالتے تھے اور اوسکا مال و اسباب غارت کرتے
تہے تب قریش نے خدمت محمد صاحب مین عرضداشت کی کہ اب تک ہم نے اونکی برداشت
کی آپ ونکو مدینہ مین طلب کیجیے اور قدرے ادب دیجئے ہم اپنے آدمی کو واپس کرنے
کی شرط سے درگذرے آیندہ جو کوئی قریش مین سے مسلمان ہوگا در امن و امان ہوگا
ہم اوسکو مکہ مین نہین گھیرینگے اور مدینہ سے نہین پہیرینگے اوسوقت محمد صاحب نے ابوبصیر کو
اپنے پاس طلب کیا اور منع از قتل و غضب کیا فقط یہہ مضمون صحیح بخاری ہے جس پر ایک
سُنّی مستعد بیان سپاری ہے اگر اہل اسلام ذرا بھی انصاف کرین گے بدعہدی محمد پر فوراً
اعتراف کرینگے بر تقدیریکہ محمد صاحب بلحاظ عہد و پیمان کرتے تو دوبارہ ابوبصیر کو حوالہ قریش
بدل و جان کرتے بلکہ اونکے مقتول کا اوس سے قصاص لیتے اور بسنا قاتل بدست
خاص دیتے یہا انشاء ہرگز نفرماتے کہ تو ہمارے سامنے سے کافور ہو اور مشغول قتل و غارت
حتی المقدور ہو فی الجملہ چونکہ محمد صاحب نے وفائے عہد و پیمان کو کارہ نہین کیا ابوبصیر کو سپرد قریش
دوبارہ نہین کیا پس بدعہدی و پیمان شکنی حضرت مین شک نہین ہے اور مصنف ہدیۃ الاصنام
وسوط السجار کو عقل و درایت اندک نہین **ہدیۃ الاصنام** ابوبصیر از حدیث
دلیل از قتل حبیب کان سعد احد مع خود فہمیدہ از مدینہ رو بگریز نہادہ بلا توقف بمنزل
عیص رسیدہ جمیع اہل اسلام را از مکہ طلب داشتہ از قریش نقض عہد نمودہ دست بقتل و غارت
آنہا کشادہ تا آنکہ فی الواقع ازین حدیث مقصود حضرت ہمین امر بودہ حالانکہ حدیث

مرجع ضمیر وہی عمر بن الخطاب ہین جو کہ ابوبکر کے بعد خلافت مآب ہین اگر محمد صاحب رسول اللہ ہوتی
اور رسالت پناہ تو اپنے نام کے اوپر سے وصف رسالت محو نکرتی اور اپنی ہاتھ سے اپنی تحقیر
کسی نحو نکرتی جو کوئی برحق پیغمبر ہوگا اوسکو کسی سے کیونکر ڈر ہوگا ہرگز رسالت سے انکار نکریگا
دشمنان دین سے زنہار نہ ڈریگا اصل آنکہ صلحنامہ مین جو رسول اللہ اور ابن عبداللہ کی
تبدیل ہوئی ہمارے لئے بطلان نبوت محمد کی عمدہ دلیل ہوئی اب ہم یہہ مضمون صحیح بخاری لیتے
ہین اور مخالفون کو مذلت وخواری دیتے ہین جبکہ محمد صاحب حدیبیہ سے مراجعت کرکی مدینہ مین
داخل ہوئے اور اپنے کاروبار مین شاغل ابوبصیر نامی ایک شخص دین محمدی اختیار کرکے اور مکہ
سے فرار کرکے محمد صاحب کے پاس آیا اور اوسکے بعد قریش نے ابوبصیر کو پھیر لانے کے لئے دو
شخص خدمت محمد مین روانہ کئے محمد صاحب نے موافق عہد کے ابوبصیر اونکے حوالہ کیا وی ابوبصیر کو
ہمراہ لیکر راہی مکہ ہوئے اور مقام ذوالحلیفہ مین واسطے تناول طعام کے قیام کیا اور
وقت ابوبصیر نے اون دونون مین سے ایک شخص سے کہا کہ تیری تلوار بہت معلوم ہوتی ہے
ذرا مجکو دکھلا اوس شخص نے اپنی شمشیر غلاف سے باہر نکال کر ابوبصیر کے ہاتھ مین دی ابوبصیر
نے فی الحال اوسکی گردن مین ماری اور اوسکو ہلاک کیا دوسرا شخص یہہ حال دیکھکر بھاگتا
ہوا مدینہ مین محمد صاحب کے پاس گیا اور کہا کہ ابوبصیر نے میرے ہمراہی کو مار ڈالا اتنے ہی اوسکے
عقب ابوبصیر بھی حاضر ہوکر کہنے لگا کہ اے محمد تو نے مجکو انکی سپرد کیا مگر حق تعالی نے مجکو
انکے اوپر دست برد دیا محمد صاحب نے فرمایا (ویل امہ مسعر حرب لو کان معہ احد) یعنی ابوبصیر
عجب جنگ کرنیوالا لڑائی کا ہے اگر ہوتا ساتھ اوسکے کوئی مددگار تو مدد کرتا فقط اس حدیث
سے محمد صاحب کی یہی مراد تھی کہ ابوبصیر یہان سے راہ لے اور کہین صحرا مین پناہ لے اور
جسقدر قوم کہ مکہ مین نظربند تھی اوسکو یہی پند تھی کہ اپنے گھرون سے جلد تر فرار کرین اور
خدمت ابوبصیر مین بسر روزگار کرین القصہ جبکہ ابوبصیر نے پیغمبر کے منہ سے یہہ حدیث سنی تھا
فی الحال بھاگ گیا ساحل دریا کی راہ لی جہان قافلہ قریش کی گذرگاہ تھی جسوقت عمر کو

کہا کہ تو نہین کہتا تھا کہ ہم جلد آئینگے اور طواف کرینگے خانۂ کعبہ کا فرمایا کہ ہان مین نے یہ
خبر دی تھی کہ تو آئیگا اس سال مین مدینہ نے کہا کہ نہین فرمایا کہ تحقیق تو آنیوالا ہے اور طواف
کرنے والا اوسکا پھر کہتے ہین خلافت پناہ کہ مین ابوبکر کے پاس آیا اور کہا مین نے کہ اے
ابوبکر آیا یہ شخص نبی خدا کا نہین ہے برحق کہا اوس نے کہ ہان یعنی ہے مضمون مقولۂ ابوبکر بیان کر کے
راوی کہتا ہے [قال عمر فعلت لذلک اعمالا] یعنی عمر نے کہا کہ مین اس گناہ کے دور کرنے کے
لئے مدت تک صوم و صلواة وغیرہ اعمال کرتا رہا فقط یاد رہے کہ یہ مقولا ایک مدت کو
بعد کا ہے روضة الاحباب مین عمر سے مروی ہے کہ روز حدیبیہ میرے دل مین امر عظیم نے خطور
کیا پس خدمت حضرت مین مین نے عرض کی کہ آیا تو پیغمبر برحق نہین ہے جواب دیا کہ ہان مین
پیغمبر برحق ہون پھر مین نے التماس کیا کہ آیا ہم حق پر اور ہمارے دشمن باطل پر نہین ہین فرمایا
کہ تم حق پر ہو اور تمہارے دشمن باطل پر ہین پھر مین نے عرضداشت کی کہ ہمارے مردے
بہشت مین اور دشمنون کے مردے دوزخ مین نہین ہین جواب دیا کہ تمہارے مردے جنت
مین ہین اور دشمنون کے مردے فی النار ہین تب مین نے کہا کہ پس ہم ایسی مذلت و خواری
کیونکر پسند کرین اور کسوا سطے صلح پر پسند کرین محمد صاحب نے جواب دیا کہ مین رسول خداوند کا
ہون اور اوسکے حکم محکم سے ناچار ہون فقط امر عظیم سے شک مقصود ہے سورۂ فتح کی تفسیر
ثعلبی موجود ہے مثلا (قال عمر ما شککت منذ اسلمت الا یومئذ) **ابیات** تفسیر
مین ہے ثعلبی کی ‹ کہ جب صلح حدیبیہ ہوئی تھی ‹ عمر ہر ایک سے کہتا تھا بتکرار ‹ شکوک
باطنی کرتا تھا اظہار ‹ پیمبر کی نبوت مین کبھی شک ‹ نہین ایسا ہوا تھا مجکو اب تک ‹
جو کچھ روز حدیبیہ ہوا شک ‹ پڑا اوس دن میرے دل مین بڑا شک ‹ یہ تھا حال صحابہ کا
حال ہے عمر بن خطاب کا قال ہے پھر دوسرے مقام پر مؤلف روضة الاحباب کہتا ہے کہ میگفت
بود کہ از وسوسۂ شیطان و کید نفس کہ دران روز بخاطر من گذشتہ بود استغفار میکنم و
باعمال صوم و صلوة و اعتاق و تصدقات توسل میجویم تا کہ کفارۂ آن جرأت من گردد فقط

آنکہ بنہ حدیبیہ جو کچھ قریش اصرار کرتے تھے محمد صاحب اختیار کرلیتے تھے علی تحریر کرتا تھا اور اطاعت
حکم پیغمبر و تدبیر امیں اثنا میں سہیل کا بیٹا ابو جندل مسلمان ہو کر محمدیون کی پناہ میں آیا سہیل
بولا شرط کی موافق ہمارا آدمی واپس بھیجو محمد صاحب نے کہا کہ ابھی ہم تحریر صلح نامہ سے فارغ نہیں ہوئے
ہیں اسواسطے ابو جندل کو نہیں دینگے سہیل بولا کہ ہم صلح ہی نہیں کرتے محمد صاحب نے کہا کہ ہم ابو جندل
کو حوالے تمہارے کرتے ہیں مگر تم اوسکو سزا نہ دینا پس محمد صاحب نے ابو جندل کو سہیل کو سپرد کیا سہیل
نے لکڑی لیکر اوسکو استقدر مار لگائی کہ مسلمانون کو بڑی عار آئی بعد محمد صاحب نے صلحنامہ
قریش کے ہاتھ دیا اور آپ مدینہ کا رستہ یارون کے ساتھ لیا یہ مضمون سورہ فتح و صحیح بخاری
ہے و مسلمانون کے یہان جنکی تعظیم بھاری ہے اب ہم خدمت مخاطبین میں التماس کرتے ہین کہ جو
حق بات کا پاس کرتے ہین کہ اگر محمد صاحب پیغمبر باری ہوتے اور مستحق رستگاری تو دشمنون کے سامنے
اظہار عجز اس طرح نکرتے اور ذلت و خواری کے ساتھ صلح نکرتے اصحاب محمد بھی اونکی ذلت و خواری کی
مقر تھے جو کہ تائید اسلام پر مصر تھے چنانچہ عمر فاروق نے روز حدیبیہ نبوت حضرت سے انکار
کیا بعد ازان اوسکی ندامت میں مدت تک استغفار کیا مثلا صحیح بخاری میں روایت ہے قال عمر
ابن الخطاب فاتیت نبی اللہ فقلت الست نبی اللہ قال بلی قلت السنا علی الحق وعدونا
علی الباطل قال بلی قلت فلم نعطی الدنیة فی دیننا اذن قال انی رسول اللہ ولست اعصیہ
وہو ناصری قلت اولیس تحدثنا انا سنأتی البیت فنطوف بہ قال بلی فاخبرتک انا نأتیہ العام
قلت لا قال فانک اٰتیہ ومطوف بہ قال فاتیت ابا بکر فقلت الیس ہذا نبی اللہ حقا قال
بلی حاصل آنکہ حضرت عمر فرماتے ہین کہ جسوقت صلحنامہ مرتب ہوا مین آیا پیغمبر خدا کے پاس
اور کہا مین نے کہ یا رسول اللہ کیا تو نہین ہے نبی خدا کا سچا کہا پیغمبر خدا نے کہ ہون مین نے کہا
کیا ہم حق پر نہین ہین اور دشمن ہمارے باطل پر کہا کہ ہان ہم حق پر ہین اور دشمن باطل پر
مین نے کہا کہ پھر تو کیون زبونی کو ہمارے دین مین راہ دیتا ہے تب کہا پیغمبر خدا نے کہ مین رسول
ہون اوسکا اور نہین ہون مین کہ نافرمانی کرون مین اوسکی اور وہ مددگار ہے میرا اپنے

اور قافیہ بندی مین غرق اور نثر مسجع ہے اگر قافیہ ردیف کی رعایت ہو گی مسلمانون کو
افراط و تفریط کی شکایت ہوگی لہذا عبارت رعایت گفتگو کرتے ہین اور آیات و روایات
کی آرد و سال ششم ہجری مین محمد صاحب کئی سو مسلمان ساتھ لیکر حج کرنے کے ارادہ پر
بطرف مکہ راہی ہوئے قریش اطراف و جوانب سے لشکر جمع کرکے مکہ سے باہر آئے تاکہ
محمد صاحب کو حج کرنے سے منع کرین لہذا محمد صاحب نے حدیبیہ مین نزول کیا کچھ مدت تک قاصدون
کی معرفت فیما بین گفتگو رہی آخر الامر اس بات پر صلح قرار پائی کہ اس برس محمد صاحب زیارت
نہ کرین اور جو کوئی قریش مین سے مسلمان ہو کر محمد کے پاس جاوے محمد اوسکو واپس کرے اور اگر
کوئی مسلمان منحرف ہو کر قریش مین حاضر ہو کر اونکا دین قبول کرے تو قریش اوسکو مسلمانون کے
حوالہ نکرین پس محمد صاحب نے اوس بن خولی انصاری کو منتخب کیا اور واسطے تحریر صلحنامہ کے
طلب سہیل بن عمرو قریشی بولا کہ اے محمد کتابت صلحنامہ بدست علی یا عثمان چاہیے بنا برین
محمد صاحب نے علی سے کہا کہ لکھہ بسم اللہ الرحمن الرحیم سہیل نے کہا کہ ہم رحمان کو نہین جانتے
کہ کون ہے لکھہ (بسمک اللہم) جیسے کہ پہلے اس سے لکھتا تھا مسلمانون نے غوغا کیا کہ ہم سوائے
(بسم اللہ الرحمن الرحیم) کے کچھ نہین لکھینگے تب محمد صاحب نے فرمایا کہ اے علی لکھہ (بسمک
اللہم) علی نے موافق حکم محمد صاحب کے (بسمک اللہم) حوالہ قلم کیا بعد ازین محمد صاحب نے فرمایا
کہ اے علی لکھہ ہذا ما صالح علیہ محمد رسول اللہ اور علی نے یہ فقرہ ثبت کیا سہیل بولا کہ ہم تیری
رسالت کا اعتراف نہین کرتے اگر ہم جانتے کہ تو رسول خدا ہے تو ہرگز تجھکو زیارت کعبہ سے
باز نہین رکھتے لہذا اے علی محمد بن عبد اللہ لکھہ تب محمد صاحب نے فرمایا کہ مین تو رسول اللہ ہون
اگر تم مجھکو رسول نہین مانتے ہو پس اے علی لفظ رسول اللہ محو کر اور بجائے اوسکے ابن عبد اللہ لکھہ
اوسوقت علی نے کہا واللہ مین وصف رسالت حک نکرونگا محمد صاحب نے علی کے ہاتھ سے
کاغذ چھین لیا اور لفظ رسول اللہ اپنے نام کے آگے سے بدست مبارک کالعدم کیا اور
اوسکی جگہہ بن عبد اللہ رقم کیا پھر علی سے کہا کہ تجکو بھی ایسے کام کی احتیاج پڑیگی غرض

اعتراض یہ ہی تہا کہ محمد صاحب نے نعیم بن مسعود کو اجازت فریب دہی و دروغگوئی فرمائی اور
اوس تو تعلیم سے مکاری و حیلہ جوئی کرائی جس مذہب کی تعلیمات کا اوّل درجہ دروغگوئی ہے اوس
مین کون سی نکوئی ہے غرضکہ کسیطرح کی بہلائی نہین ہے اور کوئی تابع رضائے الٰہی نہین ہرچند
مؤلف ہدیہ نے گفتگو بہت دراز کی اور وسطی دامن عصمت محمد کو شست و شوی آغاز مگر ہماری اعتراض
کا جواب نہین دیا ابروے مسلمانی پر خضاب نہین کیا اگر دعا حضرت مستجاب ہوتی تو کسوطرح
مسلمانی اسقدر خراب ہوتی محمد صاحب صحابہ کو رخصت خدع و دروغ دیتے اپنی شریعت
مین مکر و فریب کو فروغ دیتے جبکہ محمد صاحب نے نعیم بن مسعود کو دروغ گوئی و حیلہ جوئی کی تعلیم
دی اور صاحب ہدیہ نے ہماری گفتگو تسلیم کی تو سارا قضیہ ماضی ہوا مدعی سے مدعا علیہ راضی ہوا
مولوی محمد علی نے مکر و فریب کو مردان نبرد آزما کی کمالات مین شمار کیا یہ ہی جواب داخل
سوط الجبار کیا جبکہ صفت شیطانی کمال مسلمانی ہے تو لاریب عیب نہانی جمال مسلمانی
ہے کیونکہ جسقدر بے ایمانی ہے سب کی بنیاد فریب دہی و دروغ بیانی ہے اگر خدع و دروغ
کمال اہل دین ہے تو کسکے حق مین آیت (لعنۃ اللہ علی الکاذبین) ہے بالیقین مولوی صاحب کو
دل مین خیال خام سمایا اور آفتاب اسلام سر لب بام آیا جسوقت مسلمان اس تحقیقات پر نظر
التفات ڈالینگے بے ساختہ منہہ سے یہ کلمات نکالینگے کہ مولوی جی ویسا کام مکاری
مین رہتے ہین اور شب و روز فکر دنیاداری مین لیل و نہار کامرانی کرتے ہین اور تلاش حظوظ
نفسانی قرآن و حدیث پر نظر نہین ہے اور امور دینی سے خبر نہین ہے عالم کہ کامرانی
و تن پروری کند او خویشتن گم ست کرا رہبری کند و علاوہ ازین مولوی جی نے قتل اشوتہامان
کو مکر بیان کیا ہے اور تیسری کرشن پر بہتان کیا ہے چونکہ اوسکو مکر و تدبیر محمد سے مشابہت نہین
ہے اور نیک کو بد سے مناسبت نہین لہذا ہم اوسکی نسبت یہان گفتگو نہین کرتے اور بطرف
فکر مولوی جی رجوع نہین مقصود جواب بس اسیقدر ہی ہے کہ میان محمد علی کی بلند ہمتی اور دور اندیشی
احمق وجہ مرد اب ذکر مناسب کیا جاتا ہے اور میان نے بزدلی و بدباطنی محمد صاحب عبارت سلیس سے

مواقع پر صلہ و انعام دیا اس سے معلوم ہوا کہ تائیدات الٰہی شامل حال نہین تھی اور مدد
بخت و اقبال نہین جس شخص کے عنایت ایزدی شامل حال ہوگی اوسکو مکر و خدع سے نصرت
کامل ہوگی **قولہ** کفار بیشمار ناہنجار را مرۂ بعد اولی ہزیمت تمام شد و اد فقط دو ہرگز
بیشمار نہین تھے اور زیادہ از دہ ہزار نہین مؤلف ہدیہ کہ دس ہزار کو بیشمار جانتا ہے قطرات چند کو
بحر زخار مانتا ہے خدا اوسکو تمیز کم و زیادہ عنایت کرے اعداد سکی راہ مین چراغ ہدایت
دہرے ہزیمت ہر جگہہ معیوب نہین ہے اور ہمیشہ نامردی مین محسوب نہین مرد نبرد دیدہ و گرم
و سرد چشیدہ گاہے قدم بمیدان کارزار دہرتا ہے اور گاہے فرار اختیار کرتا ہے ہر چیز اپنی اپنی
جگہہ خوشنما ہے کہین آشتی کہین دغا ہے آپکو بہی یاد ہوگا کہ روز احد جملہ صحابہ قریش کو ساتھ
سے کافور ہوئے اور بھگوڑے مشہور ہوئے **قولہ** اولاً بعد قتل عمرو بن عبدود الخ روضۃ الصفا
مین علانیہ مرقوم ہے کہ علی نے مکر و دغا سے قتل عمرو بن عبدود کیا اور برعکس عادت قریش و
عرب و کیا اول علی و عمرو کے درمیان یہہ ہی قول و قرار ہوا کہ تن تنہا صف آرائی کریں
اور بے استعانت دوسرے کی لڑائی دونون طرف سے کوئی مددگار نہ آئے ہتیار بند اور بے ہتیار نہ آئی جبکہ دیر تک
کسیکو فتح نصیب نہ ہوئی تو علی نے کہا کہ ہمارے تمہارے درمیان مقرر نہین ہوا کہ کوئی طرفین
سے مدد نہ کرے عمرو نے کہا کہا ہوا علی نے براہ مکر و خدع جواب دیا کہ دیکھہ تیرا بہائی عقب
سے مدد کے لئے آتا ہے عمرو نے علی کے قریب مین آکر بازپس نگاہ کی علی نے قابو پاکر قطع
ران عمرو ناگاہ کی اوسوقت عمرو نے کہا کہ اے علی تو نے میرے ساتھہ دغا کی علی نے جواب دیا
الحرب خدعۃ عقیدہ پیغمبر ہے اور ہمکو مدت سے اثر ہے یہہ مضمون روضۃ الصفا ہے جسپر
مؤلف ہدیہ ہر جگہہ کنایت کرتا ہے کسیکو مکر و خدع سے قتل کرنا مردانگی نہین ہے بجز حرکت
کسبی و زنانگی نہین یہہ شیوۂ نامردی ہے اور منافی قواعد نبرد ہے **قولہ** بتوجہہ حضرت رسالت
پناہی و برکت دعاء او الخ اگر دعا بغیر بکار گر ہوتی تو بغیر مکر و دغا کے صورت فتح و ظفر ہو جاتی
چونکہ دعا حضرت مستجاب نہین ہوئی باوجود اسکے نعیم بن مسعود کے مسلمانی فتحیاب نہین ہوئی تہا

ازبیان رفتگان شو سو حدیث زنده گو یم مرده در گور شاید مؤلف ہدیہ کو فرق معدود
وغیر معدود معلوم نہین ہے استفادت محدود وغیر محدود مفہوم نہین مدارج النبوت وغیرہ کل کتب
سیر مین مرقوم ہے کہ روز خندق تین ہزار گروہ مسلمان تھا اور دس ہزار انبوہ قریش و بنی قریظہ
وغطفان تھا جو کوئی دس ہزار کو بیحد و بیشمار کہتا ہے اور مانند کو بسیار وہ دیوانہ ہے او بیخبر
از خویش و بیگانہ ہے ایسے ہم بیکار افکار ملا قطب الدین پر نگاہ رکھتی ہین اور اوسکی بلند ہمتی ہمت پیر
ماہ و ماہی کہ ہیچ طبع زادہ حوالہ کیکن کنو اور راحت افزائے علم اندرین **قولہ** متوجہ
مدینہ شدند الخ یہان سے ظاہر ہے کہ قریش و یہود وغیرہ مسلمانون سے علانیہ لڑائی تھی
اور مسلمانون نے شجاعت پر نگینہ ناموری جڑتے تھے محمدی لوگ انکے مقابلہ مین مکر و فریب کی
تھے اور بلا اس رسوائی سے معجزہ بزدلی کی زینت و زیب **قولہ** ہمین عزم بستہ بودند
الخ اس فقرہ سے معلوم ہوتا ہے کہ قریش و یہود یہی عزم جزم رکھتے تھے کہ میدان مین مجاہد
تلوار سے وار کرین اور فرار سے عار جب تک دم مین دم رہے میدان مین قدم رہے خویش و
اقربا کا کچھ خیال نہین تھا زندگی کی خواہش مرنے کا ملال نہین تھا **قولہ** وضعفائے لشکر
اسلام را مہابت الخ اس قول سے ہویدا ہے کہ بسبب نامردی و بزدلی کے مسلمانون پر خوف
قریش غالب تھا اور دہشت کے مارے ہر ایک کا یہی حال تہا جسقدر سوار و پیادہ تھے بھاگنے پر آمادہ
تھے مولوی محمد علی نے ثبوت مردانگی و شجاعت صحابہ مین جو کچھ لنترانی کی تھی اور جسقدر داد
دروغ بیانی دی تھی اونکے امام صاحب ہدیۃ الاصنام نے بالکل باطل کی اور قدر مسلمانی بلا
تامل نازل کی **قولہ** لیکن عنایات الہی و تائیدات نامتناہی شامل حال اہل اسلام بود
فقط اگر عنایت الہی شامل حال اہل اسلام ہوتی اور شراب کامرانی وہ جام ہوتی تو ضرورت
مکر و فریب نہوتی کوئی تدبیر سوا صورت صبر و شکیب نہوتی کسی سے احتمال خوف و بیم
نہوتا کوئی کام غیر رضا و تسلیم نہوتا تمام قریش و یہود اطاعت اسلام کرتے بلکہ قیصر و کسریٰ
حاضر ہوکر اسلام کرتے چونکہ محمد صاحب نے ترویج اسلام مین مکر و فریب سے کام لیا اور بعضے

آمادہ کیا ہے کہ ہم قریش وغطفان کے چند شخصون کو پکڑ کر تیرے پاس لاوین تاکہ تو ان کو
ہلاک کرے اور ہم سے راضی ہووے پس فیمابین وہی عہد ہیگا کہ سابق تہا محمدؐ نے اس پیغام
کے جواب مین کہا ہے کہ جسوقت تم یہ کام کروگے مین بہی عہد قدیم سے نہین پہرونگا بالفعل
بنی قریظہ اس فکر مین ہین کہ قریش وغطفان سے چند شخص گرفتار کر کے محمد کے حوالہ
کرین ورین صورت اگر بنی قریظہ تم مین سے کسیکو بلاوین تو ہرگز نجانا میری صدق مقالی پر
دلیل یہ ہے کہ جسوقت تم بنی قریظہ سے استعانت طلب کروگے وے تمہارے سردارون کو
بلاوینگے نعیم قریش پر یہ افسون پہونک کر غطفان کے لشکر مین گیا اور جو کچہہ کہ قریش
سے کہا تہا ان سے بہی وہی کہا غرض نعیم نے بظاہر نرم نرم باتین بنائین اور در باطن
دشمنی کی گہاتین لگائین ~ سنگین دل ست آنکہ بظاہر ملایم ست و پنہان درون
پنبہ نگر پنبہ دانہ را ~ اب نقل عبارت مدیۃ الاصنام ہے جسکا مطلب پر آغاز و انجام ہے
مدیۃ الاصنام قبایل بنی قریظہ وغطفان وقریش بکثرت وانبوہ زاید از حد شمار
باتفاق عہد و پیمان وقسم کردہ برای قتل واستیصال حضرت متوجہ مدینہ شدند و ہمین عزم
بستہ بودند کہ تا حیات شان قوت دست از مقاتلہ اہل اسلام باز ندارند و در راہ
فرار و گریز قدم نسپارند و ضعفاے لشکر اسلام با مہابت شان خارج از حد بیان غالب
شد لیکن عنایات نامتناہی و تائیدات الہی شامل حال اہل اسلام بود کفار بیشمار با ہنجار
یا مرتہ بدادی ہزیمت تمام تر دادند چہ اولا بعد قتل شدن عمرو بن عبدود کافر کہ رستم وقت
بود از دست حضرت علی ہمہ روبگریز نہادند ثانیا بعد ازانکہ اتفاق کردہ مراجعت نمودہ بجانب
خندق رسیدہ داد قتال وجدال دادند بتوجہ حضرت رسالت پناہی وبرکت دعاے او
بجناب الہی از زمرہ ہمان کفار نعیم بن مسعود خارج شدہ انقیاد نمودہ برای تفرقہ آنہا کاری
کرد ~ جواب ~ ومنع ہر اکا کیا ٹہکانا ہے اسکے بہانے شہرت مسیلمہ افسانہ ہے
بیہان کے مشکلوان [illegible] کہ مسیلمہ [illegible] مشابہ ہے [illegible] دین ہی ~ کہ تا چند

ہے کہ روز خندق نعیم بن مسعود نے محمد صاحب سے کہا کہ ابھی تک قوم میرے اسلام سے بیخبر
ہے مین ہر قسم کا فریب اونکے ساتھ کر سکتا ہون اب جو کچھ ارشاد ہو وہی بجا لاؤن محمد صاحب
نے فرمایا الحرب خدعۃ یعنی لڑائی دہوکہ دینا ہے لہذا جسطرح ہو سکے مخالفین مین تفرقہ
ڈال اور اونکی جمعیت برہم مار یہ سنکر نعیم نے کہا علی الراس والعین یعنی تیرا حکم بسر و چشم بجا
لاتا ہون پہر نعیم اول یہود بنی قریظہ کے پاس گیا اور اون سے کہا کہ تم خود جانتے ہو کہ مین
ہمیشہ تمہارا یار و مددگار ہون اونہون نے جوابدیا کہ ہم خوب واقف ہین کہ تو ہمارا دوستدار و
غمگسار ہے جو کچھ کہے وہ کرین تب نعیم فریب ہی دہیلہ گری شروع کرکے بولا کہ قریش و غطفان
محمد سے اسواسطے مجادلہ کرتے ہین کہ بر تقدیر فتح ناموری حاصل کرین کہ ہم نے مدینہ کی عزیمت کی
اور محمد کو ہزیمت دی لیکن تمہارے لئے نہ ناموری ہوگی نہ صورت بہتری دصورت شکست اپنے
اپنے ملک کی راہ لینگے اور تمکو یہان ہی چھوڑ دینگے پہر تم سے محمد کا مقابلہ نہو سکیگا اور
محمد بلاشک تمہاری دشمنی پر کمر باندہیگا بنی قریظہ نعیم کے فریب مین آکر کہنے لگے کہ اب کیا
کرنا چاہئے اوس نے جواب دیا کہ اب یہی لائق ہے کہ قریش و غطفان کے پاس پیغام بہیجو کہ اگر
ہم سے مدد چاہتے ہو تو اپنے سردارون مین سے چند آدمی ہمارے نزدیک روانہ کرو تاکہ ہمکو یقین
ہووے کہ تم محمد کی مہم تمام کئے بغیر نہ پہروگے اگر تمکو اس بات سے انکار ہے تو ہم بہی تمہارے
شریک نہین ہین کہ کل کو تم اپنے گہر جا بیٹہو اور محنت مشقت ہم پر چہوڑو اوسوقت ہمکو مقابلہ محمد کی
لیاقت نہوگی جنگ و جدل کی طاقت نہوگی القصہ بنی قریظہ نعیم کے فریب مین آکر بولے کہ جو کچہہ
نعیم کہتا ہے حق ہے جبکہ نعیم نے جانا کہ اوسکا فریب کارگر آیا تو وہان سے لشکر قریش
مین گیا اور ابوسفیان وغیرہ سے خلوت مین کہنے لگا کہ تمکو معلوم ہے کہ مین دلی تمہارا خیرخواہ
ہون دشمنی محمد ہمیشہ پیش نہاد ہے قریش نے جوابدیا کہ تیری بات مین کلام نہین ہے پس نعیم نے کہا
کہ مین اسواسطے آیا ہون کہ تمکو کچھ نصیحت کرون مگر بشرطیکہ کسی سے نکہو اونہون نے کہا ایسا ہی
ہوگا پہر نعیم قصہ دغابازی کہہ کر بولا کہ بنی قریظہ نے محمد سے ساز کیا ہے اور اسکے پاس پیغام بہیجا

سکے قتل کے لیے عمیر بن عدی صرف کو معین کیا وہ موافق ارشاد حضرت کے ہنگام شب
عصما کے گھر گیا دیکھا کہ اوسکے گرد اگرد کودکان خرد سال تھے اور اون میں سے ایک دودھ پیتا
تھا عمیر بن عدی نے اوس شیرخوار لڑکے کو الگ کر کے عصما کے سینہ پر شمشیر تیز کچھ اسطرح پار کہ
اوسکی پشت سے باہر نکلی عصما کا کام تمام ہوا اور پیک محمد صاحب کا مال حرام ہوا یعنی اوسی
رات وہان سے چلا جبکہ مدینہ میں آیا محمد صاحب نے دریافت کیا کہ دختر مروان کو تو نے قتل کیا
جواب دیا کہ ہان پس فرمایا کہ خوب کیا تو نے **قطعہ** بہین آن بد خصلت را کہ ہرگز ❊
نخواہد دید سوے نیکبختی ❊ گذارد کودکان را در تب و تاب ❊ کناد قتل مادر سنگدلی و بیجہ
محمد صاحب نے زید بن حارثہ کو بنامیہ ام القری کیطرف واسطے قتل کرنے وہان کی ملکہ کے بھیجا
جسکا لقب ام قرفہ اور نام فاطمہ تہا اور ربیعہ بن زید فرازیہ کی دختر تھی روانہ کیا وہ عورت
بہت بڑھیا تھی زید بن حارثہ نے کمال بیرحمی کے ساتھ اوسکو گرفتار کیا اوسکے دونون
پانون میں رسی باندہکر اوس رسی کو دو شترکے درمیان باندہا پس شترون کو تیز رفتار
کیا یہان تک کہ وہ بیچاری پارہ پارہ ہوگئی جبکہ زید بن حارثہ نے وارد مدینہ ہوکر محمد صاحب
کے دروازہ پر آواز دی وہ گھر سے باہر نکلے درحالیکہ برہنہ تھے پس زید بن حارثہ سے
بغلگیر ہوئے اور بوسہ لیا دیکھو سیرۃ ابن ہشام صحیح بخاری و روضۃ الاحباب و معارج النبوت
ذمہ سے نکال گئی ہین یہ دو اعلیٰ اعلان جفاکاری و سفاکی محمد صاحب کے بتلائے گئے ہین
آنحضرت نے اکثر لوگون کا مکر و فریب سے خون کیا اور کتنے شاہد عادل اسیلی ستم کے ملکر ہین کیا
معلوم نہین کہ مسلمان اونکو کیونکر قبول اور عدل ان میں ممتاز جانتے ہین اور مسیح صاحب
اعجاز ماننے ہین جیسے کہ محمد صاحب یا اون کا جانشین مکر و دغا دیتے تھے ویسے ہی وہ دروغگوئی
وحیلہ جوئی کے معتاد تھے مثلاً جب قوم بنی قریظہ و غطفان و قریش وغیرہ نے مدینہ گھیر لیا
اور مسلمانون کا ستم لائی سے پیچھے دیا محمد صاحب نے ایک مسلمان کو دروغگوئی وحیلہ جوئی کی تعلیم
دی اور رخصت دی اگرچہ مخالفین کی چنانچہ روضۃ الاحباب معارج النبوت وغیرہ میں لکھا

حالت بد ہو گی کیونکہ دنیا مین مسکان آرام نہین ہے جہ جیت کے ساتھ انجام نہین مصنف انجام ہوئی
وخلعت العنود بھی جناب مصطفی مین اثبات دغا و مکر کیا ہے اور جواب آیۂ الاصنام پیش
کیا ہے اب مولوی محمد علی مکر و دغا کا نام ہمت رکھتے ہین افسوس محمد کا نام عصمت سیوط الحجاب
آفرین ببین ہمت مردانہ عبد اللہ کہ اول دست از جان خود بداشتہ در زمرۂ اعدا جا گرفت یعنی
نیندیشید کہ اگر اعدا بر رازوے مطلع شوند او را بکشند چون در ابتدا خود را مردانہ وار بمعرض ہلاک
بینداخت لاجرم مراد تہا بتائید حق تعالی بر مراد خود دست یافت **جواب** اگر اسی پر ہمت
مردانہ و تلاش دلیرانہ موقوف ہے تو ہر ایک دزد و نقب زن بصفت ہمت و جوانمردی موصوف
ہے کہ بخانۂ بیگانہ بوقت نیم شب جاتا ہے اور بخوف و خطر نقب لگاتا ہے ہاتھ جان سے دھوتا ہے
ساری عزت و آبرو واسطے نان کے کھوتا ہے کہ اگر اہل خانہ بیدار ہو وین اور اوسکی راز سے
خبردار تو اسقدر پاپوش مارین کہ زمین پر بیہوش مارین اگر گرفتار کرین اور حوالہ تھانہ دار کرین تو مجبور
رہے اور آسایش زندگی سے مایوس دست از جان برداشتن قابل دید ہے معاوضہ دانی
سے بعید ہے مولوی جی سے دور نہین ہے کہ اونکو عقل و شعور نہین جسوقت کہ وے اپنی قابلیت
کی ادعا کرتے ہین لاجرم محمد و علی کی طرح مکر و دغا کرتے ہین دست از جان برداشتن سزاے
ردی ہے اور دست از جان شستن زبان زد ہے مولوی صاحب کی بات کا اعتبار نہین ہے کہ نوکو
واقف اسرار نہین **س** نغوگوئی سے نہ انسان واقف اسرار ہو نہ بلبل تصویر کب باغ گل
گل گلزار ہو **قولہ** چون در ابتدا مردانہ وار بمعرض ہلاک بینداخت الخ دزد و نقب زن
بھی اول اپنے لئے معرض ہلاک مین ڈالتا ہے اور اپنی بیباکی و مردانگی کا غلغلہ کس ملک الافلاک
مین ڈالتا ہے اور اکثر اوقات اپنی مراد پاتا ہے اور مدینہ مفلسی سے دولت آباد جاتا ہے پس وہ
بھی کہتا ہے کہ تائید حق تعالی شامل حال ہوئی اور راہی مراد و اصل حاصل ہوئی اگر فعل عبداللہ
راستی و درستی سے دور نہین ہے تو چور کا بھی قصور نہین ہے کہ معاملہ دونون کا واحد ہے مانند اتحاد
گواہ و شاہد ہے ہجرت کی دوسری سال محمد صاحب نے یزید بن خطمی یہودی کی زوجہ عصما بنت مروان

النج جبکہ تم کہتے ہو کہ قول رسول محمد وحی ہے اور موافق منشاء الہی تو ثابت ہوا کہ صحابہ بوحی تمنائی
فوت ہوئے اور انکو قاتل بمنزلہ ملک الموت ہوئے تھا کو انکا زندہ رہنا منظور نہین تھا اور
سفیان بن خالد کا قصور نہین شاید کہ جبرئیل نے امانت مین خیانت کی ہووے اور محمد صاحب
کو غلط خبر از روے سوء دیانت دی ہووے پس لاجرم جبرئیل کو مسلمانون کا کاٹنا منظور تھا اور
وہ پادریون کا لاٹ ضرور تھا ؎ ہر آنکہ گردش گیتی بکین او برخاست * بغیر مصلحتش رہبری
کند ایام * **قولہ** اوہنون نے کل کو ہلاک کیا النج ہدیۃ الاسلام مین روضۃ الصفا سے منقول ہے کہ
سفیان نے صحابہ محمد سے میدان مین جنگ کی اور ایک ایک کی عقل دنگ کی صحابہ محمد نے بھی
داد دلیری دی اور قرار واقعی دشمنون کی سیری کی مگر چونکہ لشکر سفیان افزون تھا اور بخت
سعید طالع ہمایون قدرت خدا سے ایسی تقریب ہوئی کہ فتح نصیب ہوئی یہ مضمون روضۃ الصفا
سے جسپر صاحب ہدیہ کا مبہم ہے پس فعل سفیان و عبد اللہ بن انیس مین فرق آسمان و زمین
ہے اور تعجب ہے کہ سفیان نے میدان جنگ مین قتل مسلمان کیا اور عبد اللہ بن انیس
نے مکر و فریب سے خون سفیان در حالیکہ وہ محو خواب تھا اور مانند مست شراب تھا **قولہ** سفیان
نے اس پر بھی صبر نکرکے النج تیاری سپاہ مضر نہین ہے کیونکہ اپنی فتح و نصرت پر مضر نہین ہوا کر
محمد صاحب بھی تیاری لشکر کرتے اور درستی شمشیر و سپر تو معیوب نہین تھا اور ہر گز بدی کے ساتھ
منسوب نہین البتہ کسیکو مکر و فریب سے مارنا گناہ ہے خلاف طریقت سالکان راہ ہے جیسا کہ
محمد صاحب نے عبد اللہ بن انیس کو مکر و خدع کے ساتھ مطعون کرایا اور سوتے ہوئے سفیان
کا اوسکے ہاتھ خون کرایا اگر سفیان میدان جنگ مین عبد اللہ بن انیس کے ہاتھ سے مارا
جاتا تو ذمہ محمد سے مکر و خدع سے مارا جاتا کوئی اعتراض حضرت پر عاید نہوتا اور بطلان نبوت
محمد شایستہ ہوتا **قولہ** پس محمد صاحب نے موافق قاعدہ الحرب خدعۃ النج لاجرم حرب جہاد
ہے جسپر اسلام کی بنا ہے جبکہ جہاد مین مکر و خدع ہے تو کیونکر مطبوع طبع ہے لابد ایسا فعل
عبادت نہین ہے کوئی امر سوا بلادت نہین جس مذہب مین کہ عبادت مکر و خدع ہے ہم معم

کی استعانت بجالاؤن اور استیصال محمد مین جو ہر جرأت دکہلاؤن اختصار آنکہ عبد اللہ
حسب ہدایت محمد صاحب بمکر و تزویر کرکے خاصان سفیان مین داخل ہوا اور خوف خدا سے
غافل جبکہ بوقت نیم شب اصحاب سفیان متفرق ہوئے عبد اللہ شمشیر برہنہ کرکے اوسکے سر پر
آیا اور بغتۃً اوسکا سر کاٹ کر مدینہ مین روبروے محمد رکھدیا محمد صاحب اوس سر کو دیکھکر بدرجۂ
غایت مسرور ہوئے فقط گرداب ستم مین مخمور ہوئے فقط جو کچھ کہ مؤلف ہدیۃ الاصنام
نے اس روایت کی نسبت گفتگو کی ہی خلاصہ اوسکا بزبان آردو یہہ ہی ہی کہ اول سفیان نے
کئی شخص کو مکر و فریب تعلیم کرکے بطرف مدینہ بھیجا اونہون نے حضور محمد مین حاضر ہوکر
اقرار اسلام کیا اور گفتار دروغ انجام کہ ہم خدمت جناب مین مسلمان آئے ہین اور ہمارے
ہمارے بہت لوگ قوم کے ایمان لائے ہین چند اصحاب ہمارے ہمراہ کیجئے تاکہ مردمان قوم
تعلیم قرآن و احکام شریع فایز ہووین پس محمد صاحب نے صحابہ مین سے دس شخص اونکی ساتھ
کئے اونہون نے کل کو ہلاک کیا سفیان نے اس پر بھی صبر نکرکے تیاری سپاہ کی اوس
واسطے مقاتلہ مسلمانون کے رخصت جنگ دی پس محمد صاحب نے موافق قاعدہ الحرب خدعۃ
کے عبد اللہ بن انیس کو بنابر دفع فساد کے ماذون فرمایا اور بکر و دغا سے سفیان بن
خالد کا خون کرایا فقط اس تقریر کا یہہ ہی حاصل ہی کہ شرافت محمد باطل ہی کہ جبتک اونہون نے
مکر کی ہوس نکر نہ کرایا ہرگز صبر نفرمایا پس مسے پیرایۂ رضا و توکل سی عاری تھے اور مشغول
مکاری و ریاکاری جیسے کہ سفیان وغیرہ کفار مکار تھے ویسے ہی مسلمانون کے شہید
ابرار شقیا ستھے دونون مین فرق نہین ہی اور کسیکے لئے زرق و برق نہین یہان ایک
رباعی حسب حال کتاب کرتا ہون اور بنبان سفیان کی جناب محمد مین خطاب کرتا ہون —

**رباعی** نا کردہ گناہ در جہان کیست بگو آن کس کہ گنہ نکرد چون زیست بگو ہمن
بد کنم و تو بد مکافات دہی پس فرق میان من و تو چیست بگو اب فقرات ہدیۃ الاصنام
لیتا ہون اور حافظ خود الزام دیتا ہون **قولہ** پس محمد صاحب نے صحابہ مین سے دس آدمی کو

شخص جسکا نام اشیر بن رزام تہا حکم محمد صاحب سے مارا گیا تفصیل اس سرگذشت کی یہہ ہے
کہ محمد صاحب نے عبد اللہ بن رواحہ کو تیس مسلمانون کے ہمراہ بطرف خیبر بہیجا اس لئے کہ اشیر
کے پاس جا کے کہے کہ تو مدینہ مین حضرت کے سامنے چل تا کہ تجہکو حاکم خیبر کرے اور دستار
فضیلت تیرے سر پر دہرے مگر محمد صاحب نے ایک حکم خاص عبد اللہ کو اطلاع دیا کہ راہ مین
اشیر کو مار ڈالو اور اوسکے سینہ سے نیزۂ اجل پار نکالو پس عبد اللہ بن رواحہ اوسکے پاس گیا
اور پیام محمد صاحب بے ہراس کہا بقول سعدی ؎ بموزد طمع دیدۂ ہوشمند بدر آرد
طمع مرغ و ماہی بہ بند چنانچہ اشیر نے طمع کی اور اپنی جماعت جمع کی تیس یہود اوسکے ساتہ مدینہ
کی راہ لی اور دریا دلی محمد کی تمنا لی جبکہ قرقرہ مین پہنچا عبد اللہ بن رواحہ کے ساتہیون
مین سے عبد اللہ بن انیس حکم خاص محمد صاحب بجا لایا راہ مدینہ انصاف چہوڑ کر رخ بد یار خطا
یعنی ناگہان تلوار سے قتل اشیر کیا اور خون ناحق سے قدح اشیر پایا جس مسلمانون نے اوسکے
ہمراہیون پر حملہ کیا اور مکر و فریب سے خون جملہ مگر ایک نفر نے راہ فرار لی اور شکایت بد عہدی
محمد بسیار کی جس وقت کہ اصحاب محمد نے اس کام کو انجام دیا اور حضور حضرت مین سلام کیا آپ
نے فرمایا کہ خدا تعالی نے تمکو قوم ظالم سے نجات دی اور تدبیر آفات کی حفظ بعد غزوۂ بدر
کے محمد صاحب نے سالم بن عمیر کو واسطے قتل ابی عفک یہود کے جو پیر کہن سال تہا اور کوز پشت
مانند ہلال تہا روانہ کیا جبکہ وہان سالم وارد ہوا اہل ظلم کا سر آمد ہوا ابی عفک کے جگر پر
شمشیر ٹیککر استقصد کیا کہ ابی عفک نے بزبحالت شور کیا راہ آہ و فغان لی اور جان
شیرین ناگہان دی حفظ ہجرت کے چوتہی برس محمد صاحب نے عبد اللہ بن انیس کو واسطے
قتل سفیان بن خالد کے نامزد فرمایا عبد اللہ نے وقت رخصت محمد صاحب سے اجازت
دروغگوئی چاہی محمد صاحب نے اوسکو کذب صریح پر مامور کیا جبکہ عبد اللہ خدمت سفیان میز
حاضر ہوا سفیان نے کہا کہ تو کون ہے عبد اللہ بولا کہ مین ایک شخص ہون بنی خزاعہ سے
ہمنے سنا ہے کہ تمہارا محمد کے ساتہ مقابلہ کا ارادہ ہے اسواسطے حاضر ہوا ہون کہ آپ

اپنا سر ڈہانپا جیسے کہ قضاے حاجت کے لیے کرتے ہین اور اپنے تئین ایسا ظاہر کیا کہ گویا
اہل حصار مین سے ہے اس اثنا مین دربان نے آواز دی کہ اے بندۂ خدا اندر آنا چاہتا ہو تو
آجا ورنہ دروازہ بند کرتا ہون پس یہ بیک محمد اندرون گیا وہان ایک گوشہ مین چہپکر چپکا
دبک گیا اور عیال نشیب و فراز جنگ جیکا ابورافع طعام کہا چکا لوگ اوسکے پاس سے جدا
ہوئے اور متوجہ خانہ دربان قلعہ طاقچہ مین کنجی رکہکر سو گیا عبداللہ نے اپنی جگہ سے اوٹھکر
طاقچہ ٹٹولا اور وہان سے کنجی لیکر دروازہ کہولا کہ اگر فرضًا اہل حصار مین سے کوئی خبردار ہووے
تو بآسانی فرار ہووے بعد عبداللہ آگاہ ہوا کہ ابورافع بالاخانہ مین آسانی کر رہا ہے
اور افسانہ خوان اوسکے سامنے قصہ خوانی پس جسوقت کہ ابورافع پر خواب نے غلبہ کیا اور
سو گیا عبداللہ نے بالاخانے کے دروازے کہولے اور پیشتر قدم رکہا جس دروازہ کو کہولتا
تہا اندر سے بند کر لیتا تہا کہ مبادا اہل قلعہ مطلع ہووین اور اوسکو عذاب پہونچاوین الغرض
عبداللہ اوس جگہ پہونچا کہ ابورافع اپنے اہل و عیال کے درمیان خانۂ تاریک مین سویا
تہا پس ابورافع کو آواز دی ابورافع نے بیدار ہو کر کہا کون ہے کہ مجہکو آواز دیتا ہے اوسوقت
عبداللہ نے اوسکی آواز کی طرف تلوار ماری مگر کارگر نہ آئی ابورافع نے فریاد کی عبداللہ
باہر آیا اور بعد لحظہ کے اپنی آواز بدل کر پہر اندر گیا اور اسطرح پر آواز دی کہ گویا فریادرسی کرتا ہے
اور کہا اے ابورافع یہ کیا آواز تہی جواب دیا کہ اے بد مادر تو یہان کوئی شخص ہے کہ مجہپر تلوار
ماری ہے اس بار بہی عبداللہ نے اوسکی آواز کی جانب شمشیر ماری اور تلوار کا سرا اوسکے شکم مین پہونچکر
اسقدر زور کیا کہ پشت سے باہر نکل گیا یہان تک کہ استخوان کی آواز مسموع ہوئی پس
عبداللہ دروازہ کہول کر اپنے ہمراہیون کے پاس گیا وہان نوحہ کرنیوالون کی آواز مسموع
ہوئی کہ کہتے تہے کہ ابورافع تاجر حجاز مارا گیا پس مع یارون کے مدینہ کو آیا محمد صاحب اوسکو
دیکہکر مستبشر ہوئے اور کہا کہ اے عبداللہ تمکو بشارت ہو فقط یہ روایت تفصیل وار صحیح بخاری
مین ہے چنانچہ ما علم من تقدم جسکے [illegible] کی ملکیا سکی ہین ہر بعد قتل ابورافع کے یہودان خیبر سے ایک۔

پہلا سو دیا کہ قتل انسان مین اصلاح عالم نہین ہی اور فلاح آدم نہین اصلاح عالم تہذیب
انسان مین ہی اور فلاح آدم تادیب شیطان مین اگر فرض کیا جاوے کہ خون کعب مین فایدہ
عموم شبیہ تہا اور بنا بر آل و اصحاب یا بدہ شکر تیہ تہا تو لازم آتا ہی کہ محمد صاحب نے اپنے فایدہ کے
لئے لوگون کا مال و منال انتہاب کرایا اور مکر و فریب سے قتل اہل کتاب پس ہمارا اعتراض
بدستور رہا اور پیغمبر اسلام ہر تنگ مکر و منور رہا اگرچہ باغبان اپنے نفع کے لئے زاید شاخ
کو دور کرتا ہے اور فکر ترقی میوہ و انگور لیکن فعل باغبان مین دخل فریب و دغا نہین ہی اور
گمان مکر و خدع روا نہین لہذا تشبیہ درخت و انسان زشت ہی اور مانند مشابہت فرخ
و بہشت ہی کسیکو مکر و تزویر سے قتل کرنا کار ہر بے تمیز ہے یا شعار کمینہ ناچیز علی الخصوص
عورتون کو مکر و دغا سے قتل کرنا نامردی کی نشانی ہی اور مخنثون کی دست افشانی
چنانچہ محمد صاحب نے مکر و دغا سے قتل ام قرفہ بنت ربیعہ و عصما بنت مروان کرایا اور جو کچہ
ستم مین آپ نامردی بہا یا  شکر خدا کہ اب فقیر احمد حسن نے ابطال شیخ عبد الحق
سے فراغت حاصل کی اور مسلمانون کی بلاغت باطل اگرچہ شیخ مذکور نے برات محمد صاحب
مین بدرجۂ غایت گرمجوشی کی مگر آخر الامر مے خاموشی پی ع مغز ما خوردہ و ملق خود بدرید
بجبکہ قاتلان کعب بن اشرف سے جو کہ قبیلۂ اوس سے تہی بحکم حضرت کا خطیر ہوا تو قبیلہ
خزرج کو بہی داعیہ دامنگیر ہوا کہ وے بہی جناب نبوت مین امتیاز حاصل کرین بلکہ اپنے
حق مین آیت اعجاز نازل کرین لہذا واسطے قتل کرنے ابو رافع تاجر کے کہ عدو دین
تہا اور نظیر کعب بالیقین تہا درخواست کی محمد نے اذن دیا اور عبد اللہ بن عتیک کو اوس
جماعت پر امیر کیا یہ لوگ بعد از رخصت بجانب خیبر روانہ ہوئے کہ اوس جگہہ ابو رافع کا مسکن
تہا اور قیام اصل دنہار تہا بوقت شام قلعہ کے قریب پہنچے عبد اللہ بن عتیک نے اپنے
یارون سے کہا کہ تم یہان ہی بیٹہو تا کہ مین دربان سے تلطف و اختلاط پیدا کر کے اندرون
حصار در آؤن اور پہر تمکو بہی اندرون بلاؤن پس عبد اللہ حصار کے نزدیک جا کر

زخم تلوار ہے جوانمرد میدان ہی مین قدم دہرتے ہین ہر قدم پر شگفتگی باغ ارم کرتی ہین مگر
مکر و دغا پر مرتے ہین کعب سا جنگ و دغا سر کرتے ہین **قولہ** الحرب خدعة فقط یہہ تو صرف
محمد صاحب کا مقولہ ہے جو مسلمانون کا معمول بہا ہے ۔ آئین ستودہ نہین ہے اور آہنگ مخالف کا اچہا
نہین ہے **ع** غلط است آنچہ مدعی گوید بہ تقدیر حامل ہے شبہہ یہہ ہے کہ جو مسلمانون کی عبادت بدنی
ہے اور منسوخہ آیات مکی و مدنی ہے وہ مکروہ ہے اور مردودہ رعیت و مذموم ہے تمام
اوسکا جہاد ہے اور انجام اوسکا فساد ہے اہل حق کی لڑائی مکر و دغا سے خالی ہے ستودہ پنجابی
و بنگالی ہے کسیکو فریع و تزویر سے قتل کرنا اشد گناہ ہے جنت کی سد راہ ہے **قولہ** قتل اہل
شرک و دفع فساد ایشان بقصد اصلاح عالم الخ یہہ تشبیہہ ضایع ہے اور برعکس قرار داد اہل
صنایع کیونکہ درخت و انسان مین مناسبت نہین ہے جیسے کہ زمین و آسمان مین مشابہت
نہین ہے شاید کہ محمد صاحب نے کعب بن اشرف کو مانند خس و خاشاک جانا اور شل و خشک نخل
و ادراک مانا مگر یہہ اونکی دانائی کا قصور ہے اور رسائی کا فتور اگر کعب ترقی اسلام کا مانع
تہا تو یہہ ہی مناسب پیغمبر خادع تہا کہ کوئی ایسی تدبیر کرتا کہ کعب قایل نہ پاتا یا مسلمانون پہ
غالب آتا شاید کہ خدا نے مسلمان نے اسلام کو شجا نہ جانا اور اوسکی ترقی کو اچہا نہ مانا مگر
کعب پہ جو بہی مسلمانی کا انکار کرتا اور یہودیت سے اوسکو بیزار کرتا تا کہ لوگ اوسکے وسیلہ سے
ہدایت پاتے اور براہ عقل جو درایت آتے چنانچہ عمر بن خطاب جو ابن کعب کا ثانی تہا اور
محمد صاحب کا دشمن جانی مسلمان ہوتے ہی ترویج دین محمدی مین ساعی ہوا حتی کہ کلا ابوبکر سعی
کا راعی ہوا باغبان میوہ دار شاخ کی اصلاح کے لئے زاید شاخون کو اوجاڑتا ہے درخت
کو جڑ سے ہرگز نہین اوکہاڑتا ہے محمد صاحب نے خوب چمن آرائی کی اور بطرز خوش اسلوب
گلشن پیرائی کی کہ نہال زندگی کا از بیخ برکندہ کیا قطع نظر از فواید حال و آیندہ کیا
بیچارہ کو جان سے مار ڈالا جہان گذران سے چار نا چار نکالا ایسا کوئی باغبان نہ کریگا
دیدہ و دانستہ اپنا زیان نہ کریگا اسواسطے تشبیہہ درخت و انسان نا زیبا ہے مانند نفاق بہشت

قریش ہر سو غارت کرائی ہم غریب اسکی تفصیل کیا کرین اور دنگ ہوے متعصب بدیل یہود
شیخ عبدالحق رقمزن ہین کہ محمد صاحب نے اشیر بن رزام یہود کو بعذر سیاست اپنے گھر بلوایا
اور راہ مین بدعہدی کے ساتھ بیچارہ کا سر کٹوایا بیان اسکا خود عبدالحق کی مدارج النبوت
مین تفصیلوار ہے یہ کہو اعلے نبوت بدعہدی محمد صاحب کے کتب معتبر سے دلیل مدعا ہے **قولہ** اگر
دہ جنگ کشتہ شمشیر ازین باب بود فقط مضر غلط ہے کیونکہ جو کوئی میدان مین جنگ کرتا ہے
اور خویش و بیگانہ کے ساتھ سنگ تنگ بہر جاتا اوسکے دل مین ارمان نہین رہتا اہد کہ فلان
و فلان نہین سارا حوصلہ جرأت خرچ کرتا ہے اور دفتر بیتی و جیالاکی مین اپنا نام درج
برخلاف حالت دغابازی و حیلہ سازی کے کہ بے قابو مارا جاتا ہے ناحق جان سے بیجایا
جاتا ہے دل کی آرزو دل مین لیجاتا ہے جو ہر مردانگی آتے گل مین لیجاتا ہے اسکو مکر و فریب سے
مارنا مردانگی نہین ہے شاعر زور آوری و دلیری کی بیجانگی نہین مکر و دغا سے تو زال خورد
سال بھی مرد میدان کا دم بند کرسکتی ہے بلکہ رستم ثانی پہلوان کو زمین کا پیوند کرسکتی ہے
چنانچہ عورت یہودیہ نے محمد صاحب کے مار ڈالنے کا التزام کیا اور زہر آلود طعام دیا جبکہ ایسکا
وہ دغاباز بھی مستحق اجر ہے تو عورت یہودیہ کے لئے بہی فخر ہے گو نہ عدالت احمدی اوسکی فریاد کو
پہنچی مگر تین برس بعد وہ خود اپنی مراد کو پہنچی جو کچھ ہو سکا کرگذری اگرچہ اپنی جان سے گذری مگر
نام رہ گیا کتاب مین لکھا کلام رہ گیا ؏ نہ ہر زن زن است و نہ ہر مرد مرد ۔ خدا پنج
انگشت یکسان نکرد ۔ مکر و دغا سے بہت گہر گئے ہین بہان و فلان کے ہاتھ سے ناموران
کے سر گئے ہین ابو لولو غلام نے خون عمر بن خطاب کیا اور ابن ملجم نے خانۂ عمر علی خراب کیا
قصہ کوتاہ میدان جنگ مین زخم آشکارا کہانا اور مکر و دغا سے مارا جانا یکسان نہین ہے گلستان
برابر خارستان نہین کیونکہ جسوقت لڑائی مین خنجر آبدار چلتا ہے مردون کے دل کا غبار
نکلتا ہے کوئی بندوق سر کرتا ہے کوئی سینہ سپر کرتا ہے کوئی دینے فدا ے جان ہوتا ہے
کسیکا قدم بہادر جان ہوتا ہے جسکو لوگ کارزار کہتے ہین وہ ایک گلزار ہے گل تیغ اوسکا

میلن بقول **مصرع** دشمن اگر قوی ست نگهبان قوی تراست ہ بعنایت ایزدی ابو
سفیان کو وہ حال معلوم ہوا لہذا قاصد محمد مایوس و محروم ہوا ابوسفیان کو اوس سے کسیطرح
کا ضرر نہ پہنچا اور برق مکر محمد سے اوسکو خرمن پر اصلا شرر نہ پہنچا بلکہ ابوسفیان نے اسقدر حیات
پائی کہ اوسکے سامنے محمد صاحب نے وفات پائی قصۂ عمرو بن امیہ روضۃ الاحباب مین ہے بلکہ خود
مدارج النبوت نامی شیخ عبد الحق کی کتاب مین ہے در صورتیکہ پیغمبر اسلام بحکم الہی و وحی سماوی
خواہان ہلاک ابوسفیان ہوتا تو ابوسفیان اوسکے مکر و فریب سے کیونکر در امان ہوتا اگر عمرو
بن امیہ جانب خدا سے ذرا بھی سہارا پاتا تو بلاشبہہ ابوسفیان مارا جاتا چونکہ ابوسفیان
سلامت رہا اور پیک محمد زیر بار ندامت رہا اس سے معلوم ہوا کہ جناب ایزدی مین دغا کرانا
مقبول نہیں ہے اور مکر و فریب سے کسی کا مروانا منظور نہین پس محمد صاحب نے راہ دغابازی و کینہ وری
لی تھی اور روا حیلہ سازی و ستمگری دی تھی ورنہ ممکن نہین ہے کہ او تعالی کسی سے انتقام لے
او اپنے پیغمبر کو اوسکا انتقام دے وہ شخص مورد بلا آسمانی نہووے اور بشمشیر اجل ناگہانی
نہووے قطع نظر ازین ابو رافع تاجر کے قتل کا اول محمد صاحب نے التزام نہین کیا اور کسیکو
پیغام نہین دیا بلکہ قبیلہ خزرج کے مسلمانون نے خود ہی تحریص کی تھی اور محمد صاحب نے اوسکی
مطابق اونکو ترخیص دی تھی اب لازم آتا ہے کہ شاید ابو رافع کی قتل کی نسبت قبیلہ خزرج پر
وحی نازل ہوئی ہو فضیلت حضرت نائل اسیطرح ابوبکر نے اسود عنسی کو مکر و فریب سے
ہلاک کرایا مدوقت مسلمان اوسکا اموال و املاک فرمایا پس اس سے یہی بات متبادر
ہوئی کہ ابوبکر پر بھی وحی صادر ہوئی اگر حتم ثبوت فریب مکر پر محصور ہے تو عائد ابوبکر پر ضرور ہے
کرادیں نے خدع و مکر سے ایسے شخص کا خون کرایا کہ جو نام مین شریک حجر اسود ہے اور کام مین ہمسر
محمد صاحب **قولہ** دعہد یا مے بنود فقط صاحب مدارج کی عقل ماری گئی اور حیا و شرم ساری گئی اتنا
نہین جانتا کہ خود محمد صاحب عہد شکنی گوارا کرتے تھے اور مسلمانون کو اوسطرف اشارہ حیانچہ حدیبیہ
مین جو کچھ کہ قریش سے عہد کیا اوسکے برخلاف جہد کیا مسلمانون کو اشارت فرمائی اور صاف

ہین **مدارج النبوت** بفہم بعض عوام طبعان میرسد کہ این حیلہ کردن در
قتل کعب بن الاشرف و بدنامی گشتن چہ لائق درگاہ نبوت بود و این ناشی از عدم فہم
است چہ وے واجب القتل بود حق تعالی بقتل وے امر کردہ و عہد بستہ باو نبود و بہر وجہ
ورا باید کشت و اگر در جنگ کشتہ میشد نیز ازین باب بود و الحرب خدعۃ و قتل اہل
شرک دفع فساد ایشان بقصد اصلاح عالم ہست بمثل قطع شاخہاے زاید و مضر آن ہست
براے اصلاح شاخہاے کہ میوہ دار اند کہ تا آنہا را نبرند درخت میوہ ندہد **جواب** اگرچہ
بفہم صاحب مدارج ہدیۃ الاصنام وغیرہ مین سوجہ ہی لیکن بعرق ریزی قلم حق رقم مردود ہی
اگر ہم پھر بھی بپاس خاطر میان محمد علی رد کرتے ہین اور خامۂ معرفت شمامہ کو اوسکی تکذیب کے
لئے نامزد تاکہ ظاہر ہووے کہ تقریر صاحب مدارج سے ناشی ہی کہ محمد صاحب نے دغا کی ہی جبکہ دیکھ
مکار دغا باز ہین تو کیونکر پیغمبر ہون صاحب اعجاز ہین مسلمانون کا دیدۂ باطن کور ہی اور بازوے
عقل بزور کراہل مکر و دغا کو رسول جانتے ہین اور سنگ خارا کو پھول مانتے ہین انکی تحقیقات
و دلائل صاحب مدارج ہوتی ہی اور ایک ایک دفتر صحت سے خارج **قولہ** چہ وے واجب القتل بود
حق تعالی بقتل وے امر کردہ فقط بیان سے ظاہر ہی کہ خداے مسلمان آمر ہی قادر نہین ہی کہ ہلاک
کعب دین سے صادر ہین اگر مسلمانون کا قول باطل نہوتا اور اونکا خدا بیرایہ قدرت سے حامل
ہوتا تو بگرز غضب سر کعب چور چور کرتا اسکے واسطے اوسکے قتل پر محمد کو مامور کرتا قطع نظر ازین خداے
تعالی پیغمبر کو کسی شخص کے قتل پر اوسی صورت مین مامور کریگا کہ اوسکا قتل پسند منظور کریگا
بہرین تقدیر اوس شخص کا قتل بالضرور ہوگا اور رسول پیغمبر بلا شبہ بیشک ہوگا ورنہ خدا تعالی مجبور قرار پائیگا
اور اوسکی قدرت کاملہ مین قصور آشکار آئیگا حالانکہ محمد صاحب نے ہرچند بعض اشخاص کو ساتھ
مکر و دغا کرنے کے لئے صحابہ کو تاکید کی اور صحابہ نے حتی المقدور کوشش مزید کی مگر اون اشخاص
کا حافظ حقیقی نگہبان ہوا اور مکر و دغا کرنیوالا سر در گریبان مثلاً محمد صاحب نے عمرو بن امیہ کو
مکر و دغا یاد کرا کر واسطے قتل ابو سفیان ابن حرب کے ارشاد فرما کر بطرف مکہ راہی کیا

نہین لہذا اسے محمد علی بر صواب نہیں ہی اور سعایت مذکور محمد صاحب کی بد عہدیون کا کسی
طرح بھی جواب نہین **قولہ** جہان وقت موجود ہین بہیشم پتامہ مشہد الخ یہ آپکا بہیشم پتامہ
پر تہمت ہی افترا پردازی مین معروف ہیں والا نہیت ہی کسی پر تہمت طرازی اچھی نہین ہی
اور افترا پردازی بہی اچھی نہین **ص** کر جہوٹ پر بانعوت نہیار ، دروغ آدمی را کنند رسوا
، جو کچھ کہ بہیشم پتامہ نے چلپا اشہانے کے باب مین گفتگو کی ہی وہ بہیشم پرب کے ادہیاے پچپن
مین ہی جو ہم یہان لکہتے ہین ۔

एह्येहि देवेश जगन्निवास नमोस्तुते शार्ङ्गगदासिपा
णे प्रसह्य मां पातय लोकनाथ रथोत्तमात्सर्वशरण्यसं
ख्ये ॥१॥ त्वया हतस्येह ममाद्य कृष्ण श्रेयः परस्मिन्नि
ह चैव लोके संभावितोस्म्यंधकवृष्णिनाथलोकै
स्त्रिभिस्त्र प्रयित प्रभाव ॥२॥

یعنی مقابل آتے ہوئے کرشن کو دیکھکر بہیشم پتامہ نے کہا کہ اے دیوتون کے ایشور ای
جگنواس آؤ اور شارنگ دہنش و گدا و تلوار ہاتہو مین رکہنے والے تمکو نمسکار ہوا
شفاعت جہان اے جانداروں کے جاے پناہ تم لڑائی مین زور سے مجکو بہی رتہہ سے
گراؤ اے کرشن اب تمہارے ہاتہہ سے مجہ قتل ہونے کی دنیا و آخرت مین بہلائی ہی فقط
یہان پیدا ہی گفتگوے بہیشم طعن و طنز سے مبرا ہی بلکہ عین تسلیم و رضا ہی پس تقریر محمد علی
عین شرارت ہی اور برخلاف منشاے عبارت یہان تک خاطر خواہ جواب الزام دیا گیا
اور مخالف افترا پرداز سے انتقام لیا گیا اب پہر وہی قضیہ شروع کرتے ہین یعنی بطرف
قتل کعب بن اشرف رجوع کرتے ہین شیخ عبد الحق مدارج النبوۃ مین نسبت قتل
کعب کو نہایت پیچ دار کیا ہی اور ایک جواب بیہودہ تر از جواب آپکا ہی ہم اصل عبارت
مدارج النبوت داخل کتاب کرتے ہین اور بعد فقرہ فقرہ کا دہوکہ رفع اور رسوا کرتے

دشمن تنگ کی بالتقدیر یکہ و تنہا ہے کسی دشمن یا شخص کو قتل کرانے یا اس قسم کے
کشت و خون کے جواز میں کوئی گفتگو نقل فرماتے تو البتہ مولوی جی کا الزام سچا لگ جاتا اور
اونکو سناک اعتراض پردازی سے بچانا چاہیئے تھا چونکہ ایسا معاملہ نہیں ہے مولوی جی کی بکر فکر کو
راستی سے علاقہ نہیں حاصل آنکہ اونہون نے دشمنون کے ساتھ جو جنگ و کشت و خون
کیا ہے اور مہابھارت جنگ و سخت بالکل میدان جنگ کیا ہے اور نام شجاعت جو انہون نے جہان میں
اگر محمد صاحب بھی کعب بن اشرف سے میدان میں مقابلہ کرتے اور مکر و فریب سے مار کرتے تو متعلق اعتراض
نہیں تھا اور حق سوا اعتراض نہیں **سوط النجار** شری کرشن با بیکھم پتامہ عہد بستند کہ
بر تو مکر خود و جنگ نخواہم برداشت چون بیکھم پتامہ از من با و جنگ عاجز گردیدہ و خاد دیدہ
برسرے مکر تشبید بہان وقت موسوم بیکھم پتامہ شد بیکھم پر مہابھارت ملاحظہ نمایند

**جواب** مکر فریب از سنسکرت والون سے سہو ہے نہ فارسی خوانون کا موضوع
سنسکرت میں مکر گرفتن و بدا شتن استعمال کیا جاتا ہے جس سے سر مخالفین پامال کیا جاتا ہے
شری کرشن نے ہمیشہ سے کسی صلح کا عہد کیا اور نہ اوسکے برعکس اسلحہ جدا کیا یہ کرشن پر
آپ کی تہمت بندی ہے علت موروثی سے عادت مسلمانی گندی ہے مسلمانون کی سرشت
مین نا کردنی سے انکار کرتے ہین اور کہتے ہین شرم و حیا مارست بنگر آن چون میکے شرم و
حیا برہم زنند و تہمت آلودگی بر دامن پاکان نہند و اول سے آخر تک مہابھارت
دیکھ لیجئے کہین نہین ہے کہ کرشن نے ہمیشہ سے عہد و پیمان کیا اور بخلاف اوسکے سامان کیا
البتہ اور لوگ بہت کہتے ہین مہابھارت مین ہے کہ جسوقت دوارکا مین کرشن سے دریودہن نے کہا
کہ آپ اس لڑائی مین ہمکو مددگار ہوجئے اور ارجن نے کہا کہ ہمارے طرفدار ہوجئے تو کرشن
نے یہی جواب دیا کہ مین جنگ نہ کرونگا مین بے ہتیار رہونگا کسی فریق کا ساتھی نہونگا جو ہتیار سے
سے غرض یہ ہے کہ مین بذات خود تنہا جنگ کرونگا اور کسیکو اون سے خنجر و تلوار کا زخم نہ
پس ویسا ہی ہوا کہ شری کرشن نے کسی سے لڑائی نہین کی اور عہد و پیمان سے پہر وائی

سے خاندان امور تنگ نسب سلطنت سے ملکندا ہی اسیطرح حال فریدون ہوا جسکے ساتھ
ضحاک نے یون ہوا علی ہذا القیاس اکثر لوگ بیسامان ہوئے ہین اور بقوت عقل سلطان ہوگئے
ہین لیکن اونکو کوئی مقبول درگاہ نہین مانتا اور رسول اللہ نہین جانتا پھر تو مسلمانون ہی کی خوش
فہمی ہی کہ بروہ قزاقی سلطنت پانے کی جہت سے محمد صاحب کو پیغمبر جانتے ہین بلکہ انبیاے بنی اسرائیل
سے برتر مانتے ہین اگر یہی بات پر رسالت محصور ہی تو رنجیت سنگہ وغیرہ کا کیا قصور ہی کہ
پیرایہ رسالت سے عاری ہووین اور صرف نونہال باغ شہریاری ہووین اگر مولوی محمد علی
سیواجی وغیرہ کو بھی رسول قبول کرین اور اونکی خاک پہی پہول دہرین تو دور از انصاف
نہین ہی اور مسلمانون کی عادت کے خلاف نہین **قولہ** داخل مدین باب این ست کہ ہنگام
مصالحت انبیاء برخاست الخ یہ فقرہ محض بے اصل ہی اور برعکس نقل کیونکہ محمد صاحب نے کعب
وغیرہ کو ہرگز لڑائی کا پیغام نہین دیا اور اپنی نیت سے اعلام نہین کیا اگر کیا ہوتا تو حوالہ
کسی جگہہ پر دیا ہوتا مطالعہ تواریخ و تفاسیر کیجئے اور کسی مقام کی نظیر دیجئے ہم مولوی
جی سے نصیحتہ کہتے ہین کہ تا زیست ترک لغو گوئی کرین اور پیرانہ سری مین عقلمندی کا
کام کوئی کرین **س** لغو گوئی سے نہین پاکوئی اوج وقار یہ کا عذبادی ہو تخت سلیمان
زینہار ؛ **قولہ** پس ہمین رفع مصالحت و اعلان معادات تنبیہت الخ اوس رفع
مصالحت کا اعلان کیجئے اور نشان دیجئے کہ قرآن و حدیث مین مرقوم ہی یا تواریخ و تفاسیر
سے مجزوم ہی اگر محمد صاحب کعب وغیرہ کو رفع مصالحت و اعلان معادات سے خبردار کرتے تو البتہ
محدثین و مفسرین کچھ تذکار کرتے حالانکہ کہین اس بات کا ذکر نہین ہی لہذا قابل نظر مولوی
جی کی بکواس نہین ہم نے اونکو ہر چند سمجھایا کہ لغو گوئی سے کنارہ کرو اور خرقہ سالوس پارہ
پارہ ایک نہین مانتے اور حقیقت بد و نیک نہین پہچانتے اب ہم اونکو ایک پند کہتے ہین آئندہ
کلو زبان نصیحت پند **س** تا ندانی کہ سخن عین صوابست مگو وانچہ دانی کہ نہ نیکوست جواب
است مگوے **قولہ** بمقابلہ و مقاتلہ الخ اگر محمد صاحب مقابلہ وغیرہ مین سعی کرتے تو ہم

مناسب نام کارزار بر زبان آوردن عین البلہی ست صاحبان تدبیر با بینیکہ باوجود
اینقدر بے سامانی و نبودن اسلحہ کارزار محض بقوت عقل رسا و توفیق خداداد اندک زمان
در ہمہ اطراف کوس سلطنت نوازند و اصل و دلیل باین ست کہ ہنگامیکہ مصالحت از میان
برخاست و اعلام و اعلان حرب از ہر دو سو دادند پس ہمین رفع مصالحت و اعلان
معادات تنبیہ ست بر اینکہ از جانبین بطرزیکہ دست خواہد داد در مقابلہ و مقاتلہ و تفریق
جمعیت و تاخت و شبخون و کمین قصوری نخواہد داد ہر یکے بحال خود ہوشیار باشد پس بعد
ازین اعلان و ظہور معادات اگر کسے غفلت ورزد قصور اوست و درین تقدیر اطلاق دغا
بازی عین حماقت و جہالت ست **جواب** بلاشبہہ جہالت کا نام شجاعت نہین ہے
اور جاہل و شجاع مین مناسبت نہین مگر اس سے آپکا مطلب حاصل نہین ہو سکتا اور مکر و
خدع مجوز شجاعت و بہادری مین داخل نہیں محمد صاحب نے تو کبھی شجاعت کا کام نہین کیا
کسیوقت مسلمانون پر مکر و خدع حرام نہین بلکہ یہہ ہی فرمایا کہ جہاد عین خدع ہے اور مختار
و معمول اہل شرع لہذا عبادت اسلام سراسر مکر ہے مسلمانون کو آج تک جسپر فخر ہے اگر محمد صاحب
تدبیر صائب رکھتے یا کوئی روشن ضمیر مصاحب کہتے تو میدان مین کارزار کرتے اور مکر و فریب
سے عار کرتے جو کوئی اہل عقل ہوتے ہین وہ خدع و تزویر سے نفور ہین علانیہ میدان مین شمشیر
سے جنگ کرتے ہین خون خویش و بیگانہ سے جامہ شجاعت گلرنگ کرتے ہین کسیکو مکر و فریب
سے قتل کرنا خلاف آئین سلطانی ہے اور برعکس دین حقانی کسیکو دغا سے مارنا دغا نہین
ہے اور قتل بیجا بیجا نہین اب میان محمد علی کی ابکار افکار جلوہ گر ہوتی ہین اور درد نابھولی
سے سہلکر روتی ہین **قولہ** صاحبان تدبیر را ببینید الخ اس قسم کے صاحب تدبیر باوجود
بے سامانی کے مالک زمین ہوئے اور عمدہ سلاطین بہت شناس ہین اکثر عوام دیہاتی ہین
ایک رنجیت سنگہ والی لاہور ہوا جسکے عہد عدالت عہد مین اتفاق اسد و گو ہوا مسلمانی پر
بلاے آسمانی ٹوٹی یعنی سکہون نے شارع بہانی لوٹی دوسرا سیواجی مرہٹہ کا ماجرا جسکے

کی عادت ہوگئی ہے آسمان سے لیتے ہین اور گاہے ریسمان سے باطل مصاید سے نامربوط
فقرات لاتے ہین اور جابجا مات کہاتے ہین **قولہ** ونیز کلام اہل تجربہ ست کہ درحالت صف
آرائی دشمنان قہر ہمہ تدبیر الخ یہہ فقرہ بھی خارج از مباحثہ ہے اور لفظاً زائدہ
مولوی جی نے بنگ پی ہے اور اسکی ترنگ مین ننگ و ناموس سے جنگ کی ہے کہ تحریر عبارات
نامربوطہ کرتے ہین اور اعتراضات کعب کن منضبط یہہ فقرہ اوسی صورت مین کرسی نشین ہوتا
کہ ذکر صف آرائی ہوتا کیونکہ کعب وغیرہ نے ہرگز صف آرائی نہین کی اور نبرد آزمائی
نہین اگر کہین اسکا ذکر ہووے تو بطرف حدیث وقرآن انشاء کیجیے و نشان سورہ
و پارہ دیجیے جبکہ ذکر صف آرائی خلاف نقل ہے تو اسکی کیا اصل ہے کہ محمد صاحب نے کوئی
ایسی تدبیر کی ہووے کہ جس سے جماعت مخالفین اسیر کی ہووے البتہ حضرت نے مکروفریب عجب
کرایا اور ناحق خون روساء عرب بہایا اگر مولوی محمد علی جواز مکروفریب مین کچہہ کاریگری کرتے
تو البتہ اپنے پیغمبر کا ذمہ بری کرتے چونکہ اون سے یہہ کام نہین آیا جواب اعتراض فی انجام
نہین پایا **قولہ** وا ہمین جا ست کہ شبخون و میمنہ و میسرہ و پاشنہ مے زنند فقط یہہ فقرہ بھی
اس مقام پر مربوط نہین ہے اور نہ رابطہ مباحثہ مشروط نہین کیونکہ اگر محمد صاحب شبخون کرتے
اور اس حیلہ سے کعب وغیرہ کو زبون کرتے یا میسرہ و میمنہ مارتے اور میدان نبرد مین جان خونریز
و بیگانہ مارتے تو البتہ فقرہ ہذا کی سمائی تھی اور جملہ اعتراضات کی صفائی مگر چونکہ اس بات
کا مذکور نہین ہے مولوی صاحب کو دن اور رات کا شعور نہین اسکے بعد مولوی محمد علی نے اہل حق
کو دشنام دی ہے اور بسبب شیرین کلامی کی شام کی ہے لہذا ہم اونکی وہ عبارت تحریر نہین
کرتے مولوی صاحب کی تحقیر نہین دشنام کی عوض دشنام نہین دیتے اور انتقام نہین
لیتے ہ ہمین جنبش زخبث ہر کس کہ بر سد و پیادلان جواب گھر آرمیدہ اند با آ.
میان محمد علی مخالفت تقدیر تحریر کرتے ہین اور رسالت محمد با اطلاق عقل و تدبیر مہرتے
ہین **سوط الجبار** الغرض شجاعت نام جہالت نیست بدون عقل صاحب. و تدبیر

تعظیم کرے اور اپنی ہیبت خاطر نشین شریف و وضیع کرے حالانکہ محمد صاحب نے خلاف کلیہ
اہل عقل کیا کہ مکر و فریب سے کعب وغیرہ کو قتل کیا لہذا وے نہ اہل تدبیر تھے اور نہ دیوان ریاست
کے وزیر بلکہ مکر و فریب میں ہشیار تھے اور عیار و مکار تھے **قوله** وہم اگر از رو تدبیر در جمعیت
دشمنان تفرقہ افگند الخ محمد صاحب نے جمعیت اعدا میں ہرگز تفرقہ نہیں ڈالا اور نہ زبان سبا
سے گاہے عقل و دانش کا کلمہ نہیں نکالا البتہ ویرانہ مکر و فریب کا اجارہ لیا اور راہ
راستی سے کنارہ کیا اگر محمد صاحب نصائح ہشتم بیتامہ پر قانع ہوتے اور صحابہ کو مکر و فریب
سے مانع تو ہم اونکو صاحب تدبیر گمان کرتے اور گفتگوے ہذا اسرار خاص عیاں کرتے مگر کیا کیجے
کہ اونہوں نے مخالفت اہل تدبیر کی اور مکر و خدع سے جان بنا ویری **قوله** نصایح
بہیکہم بیتامہ در سیب ۱۲ امہا بہارت بیند حفظ ہشتم بیتامہ نے ہرگز نہیں کہا کہ برعکس قاعدہ
دغا کرو اور لوگوں کے ساتھ دغا کرو بلکہ یہی کہا کہ تقدیر سے ڈرو اور تدبیر سے لڑو
پس نصیحت ہشتم بیتامہ پہ محمد صاحب ہرگز قائم نہیں ہوئے اور تابع مکر و فریب وغیرہ جرائم
نہیں اگر محمد صاحب ہشتم بیتامہ کی اطاعت کرتے تو کسواسطے یاروں کو مکر و فریب کی ہدایت
کرتے یہاں سے واضح ہے کہ جوان نصائح ہشتم بیتامہ بیکار ہے اور پیالہ میان محمد علی
شراب غفلت سے سرشار ہے **قوله** صاف میگوید کہ تا تواند تفرقہ در لشکر دشمن اندازد الخ
یہ وہی لفظ صاف ہے کہ بے اختیار آپکے دہان سے نکلتا ہے جیسے کہ ابلیس جناب سے نکلتا ہے
یہ آپکی زیادہ گوئی پر کنایہ ہے جو کہ بیوقوفی و نادانی کی آیہ جواب بحث سے منی ہے جسے
خط زندگانی ہے بتقدیریکہ کعب وغیرہ محمد صاحب سے لڑنے کے لیے لشکر لاتے یا ہمراہ چند نفر
آتے اور محمد صاحب اونکے مقابلہ کے لیے بطرف میدان جاتے اور جوہر تیر و سنان سے دکھلاتے
یا کوئی ایسی تدبیر خوش آیندہ کرتے کہ جس سے جمعیت مخالفین پراگندہ کرتے تو اس گفتگو کی
گنجایش تھی اور عقل مخالف کی آزمایش چونکہ ان میں سے کوئی بات نہیں ہے گفتگو محل
سے ہے یا نابات ہے نہیں کیونکہ جو کلام خلاف اقتضاے مقام ہے وہ مثل بے نمک طعام ہے مولوی صاحب

سے بلا سبب لات ہے **قطعہ** نقیضہ شہ نبدلات آن مجلس عام بود کہ آشکار و نہان علوم
میدانند و جواب ہر چہ از وی پرسی آن بود کہ بدست و اشارہ بکند یا سرے بجنبانند۔ اس سے
دو سطر اوپر مولوی جی نے کلمہ تصوریدہ رقم کیا ہے اور دست مبارک سے سرعرف والی علم کیا
ہے مہربان من تصوریدن کوئی مصدر نہین ہے مستعملہ اہل فضل و سخن نہین کسی اہل زبان نے
استعمال کیا ہووے اور آپکی طرح خیال محال کیا ہووے تو نام کتاب لیجیے اور نشان بات دیجیے
بحث لفظی اتنی ہی ضروری ہے اور اسیقدر سے مخالف کو خجالت باطنی ضروری ہے اب بحث
معنی سر کرتا ہون اور پیشانی مخالف عرق ندامت سے تر جو لوگ از روے عقل کے شہر و دیار
کی تسخیر کرتے ہین اور میدان کارزار سے دشمن کے فرار کی تدبیر و سے شاہ آفاق ہین
یا راہزن و قزاق ہین شق اول کی مثال مین محمد مشہور ہے اور شق ثانی کی مثال سیواجی
مرہٹہ و رنجیت سنگہ وغیرہ کا حال مذکور ہے کہ بزور عقل قزاقی و راہزنی سے سلطان ہو گئے
اور وبال ملک و مال مسلمان تمام سلطنت اسلام چھین لی اول سے آخر تک مسلمانون
کی زمین لی اسقدر تخم تردد ڈالا اور جوہر شد نکالا کہ اکثر اہل اسلام نے خراج دینا قبول
کیا بلکہ نذر زن و دختر کا معمول کیا اگر اسی پر مدار رسالت ہے تو پیمبری رنجیت سنگہ
وغیرہ سے کیونکر باطل ہو جاتی ہے تعجب کہ دو شخص ایک ہی صفت کے ساتھ موصوف ہووین
اور ایک ہی حیثیت سے مشہور و معروف دونون مین سے ایک رسالت پناہ ٹھیرایا جاے
اور دوسرا صرف بادشاہ اگر محمد صاحب نے مکر و فریب سے دشمنون کو جو مصاف کیا اور
ملک روم و شام لیا تو وے پیغمبر نہین ہو سکتے اور سرور دین و دنیا نہین اب ابکار افکار
مولوی جی حیا بانند و از اشک نظر اعتبار سے گرتی ہین اور زار زار عدم التفاتی خریدار سے
بھرتی ہین **قولہ** کہ اگر اعدا اندوی تدبیر بغیر قتل وصف آسانی رام شوند الخ اگر آپ نے
اس فقرہ کے معنی یہ خیال کرو گے جانا چاہے محمد صاحب کا ابطال کرو گے کیونکہ فقرۂ ہذا سے
ہی ثابت ہوتا ہے کہ لائے صاحبان تدبیر انبیا ہین کہ از روے عقل بغیر ضعف آسانی و قتل اعدا کو

اپنا حربہ کعب کے شکم پر کہا اور مثل خون ناحق چلپا او سکا پیٹ پہاڑا اور لعب ح جس
سے نقش صنع الہی بگاڑا ایس کعب کا سر کاٹ کر محمد صاحب کے روبرو لیگئے محمد صاحب نہ شادمان
ہوکر کہا الحمد اللہ فقط دیکھو حضرت نے حیات چند روزہ کے لئے کیسے کیسے ظلم و ستم کرائے
کتنے خاندان مکر و فریب سے کا معدوم کرائے اگر یہی انجام پیمبری ہی اور یہی مقام
رہبری تو رشت و زیبا مین فرق نہین ہی اور پلاس و دیبا مین فرق نہین مکر کا انجام
خراب ہی مکار مغضوب رو خراب ہی **۵** منزن درو ادئی مکر و حیل گام کہ در علم
بلا افتی سر انجام دواب نقل جواب مؤلف سوط الجبار ہی چونکہ موجد ہدیۃ الاصنام کا ریزہ چین
و فضلہ خوار ہی چونکہ اس شخص نے اکثر مطالب ہدیۃ الاصنام وغیرہ سے ایراد کئے ہین اور بعض
مضامین ادہر اودہر سے ایزاد کئے ہین لہذا اسکے ابطال مین اوسکا بھی ابطال ہوگا
محمد و عیسلی کے زوال مین تمام اہل اسلام کا زوال ہوگا **سوط الجبار** بندہ صاحبان
تدبیر کہ در تسخیر بلاد عقل سالم و ید طولی دارند کلیہ اینست کہ اگر اعدا از روے تدبیر بغیر قتل
و صف آرائی رام شوند جہاد مناسب نیست و ہم اگر از روے تدبیر در جمعیت دشمنان تفرقہ
افتد بسبب آن تفرقہ اعدا از مقابلہ تقاعد کنند مقاتلہ ضرور نیست نصائح حکیم بتامہ
و عبا بہارت ببیند کہ صاف میگوید کہ تا توانند تفرقہ در لشکر دشمن اندازند و نیز کلیہ اہل تجربہ
است کہ در حالت صف آرائی دشمنان ہر قسم تدبیر کہ موجب ہلاک جمعیت کثیر دشمنان
و حفاظت خود باشد در آن تدبیر زیادہ از حد باید کوشید و از ہمین جا ست کہ شبخون
و میمنہ و میسرہ و پاشنہ میزنند **جواب** کلہ زند کے ساتھ باہو حدہ زیادہ کی
احتیاج نہین ہی بازار فصاحت مین متاع کا سدہ کا رواج نہین فقد معانی و بیان
سے مولوی جی کا کیسہ خالی ہی اور صفحہ ہر یان بلاغت مین گدیسکے لئے زیب جیب
کا سنہ سفالی ہی ہیمیائی کا اگرچہ گرم ہو کہ پائی ہماغ گرانمایہ حیا و شرم ہی کہ ہماری
ابنا ط صحیح پر اعتراض کرتی ہین یا و ما بتی اغلاط فضیح اسے اغماض کرتی ہین ہیہات عقل و در

تمام کر پس محمد بن مسلمہ و ابو نایلہ و عباد بن بشر وغیرہ باہم اتفاق کرکے واسطے قتل کعب
کے روانہ ہوئے نہیں نہین ورو نگوری وفریب ہی کے ساتھ فسانہ ہوئے کہتے ہین کہ محمد بن
مسلمہ و ابو نایلہ کعب کے بھائی تھے یعنی برادر رضاعی تھے جبکہ یہ لوگ حصار کعب کے قریب
پہنچے اول بمصلحت ابو نایلہ پاس کعب کے گیا کعب بتواضع پیش آیا اور ابو نایلہ کی تعظیم و
تکریم بجالایا شرایط ضیافت ادا کرکے طعام لطیف تیار کیا اور نذر برادرانہ گذرا کیا پھر دونون
نے لذت طعام لی اور شراب گلفام پی جبکہ شراب طعام سے فارغ ہوئے ابو نایلہ نے
محمد صاحب کی شکایت شروع کرکے کہا کہ اس شخص کا مکہ سے یہان وارد ہونا ہمارے حق مین
بلا ہے کہ تمام عرب درپے محاربہ و ایذا ہے راہ تجارت بند ہے اور فقر و فاقہ سے جان بلب زن
و فرزند ہے کعب اس بات سے قدرے خوش ہوا اسوقت ابو نایلہ نے کہا کہ فلان و فلان بھی
میرے ہمراہ ہین اور محمد و اسلام کے حق مین بدخواہ ہین ہم سب کی رائے مطابق ہے اور حسب
رسم وراہ سابق ہے ہمکو بطریق قرض کچھ طعام دیجئے اور بعد چند روز دام دام لیجیو کعب نے
کہا اپنے فرزندون کو رہن کرو تو مضایقہ نہین ہے ابو نایلہ نے جواب دیا کہ یہ بات سبب
ملامت ہے اسواسطے اپنے سلاح گرو کرتے ہین مرضی ہووے تو رات کو لے آوین کعب نے
قبول کیا جبکہ یہ سب انتظام ہوا اور قتل کا سرانجام ہوا رات کے وقت یاران پیغمبر نے
دمدمہ کعب پر جاکر ندا دی نہین جان رہتی یا کبھی بیدار کی کعب ونکی آواز سنتے ہی
حصار سے باہر آیا محمد بن مسلمہ نے کہا اے کعب تیرے سر سے عجب خوشبو آتی ہے اجازت ہووے
تو تیرے بالون کو استشمام کرون کعب نے رخصت دی پس محمد بن مسلمہ نے کعب کے بال مستحکم
پکڑ کر اپنے ہمراہیون کو کہا کہ میان سے باہر اپنی تلوار نکالو اور اس دشمن خدا و رسول کو
مار ڈالو پس انہون نے ہر طرف سے شمشیر زنی کی نامردون نے تن تنہا پر اتنی کی لیکن کسیکا
حربہ کارگر نہوا بدن کعب پر زخم کا اثر نہوا کعب ابو نایلہ کے زانو پر آویزان ہوا کہ شاید
اوسکو رحم آئے مگر وہان رحم کہان تھا شور عشق اللہم سے بد نام و نشان تھا محمد بن مسلمہ نے

ہین تعظیم عبادت نہین سمجھتے ہین بدعت ہے [illegible] کہ مذہب سے
بکر زبردست عبادت اور بکتے تھے چنانچہ اونھون نے غنیمت ملک گیری کی لا علاج جماعت
سپہگری کی دغہری کی = بادشاہون کی طرح ملک گیری کی دنیا دارون کی طرح بیری
پیدا کی ثابت ہو گیا کہ محمد صاحب = بادشاہ تھے نہ رسالت پناہ بلکہ ان کی بڑائی اخلاق تھا اور
قزاقی مین شہرہ آفاق **قولہ** دنیا کو یہ امر بخوبی منتشر کرینگے کہ عامل کا نام
لیجئے اور نشان مقام دیکھئے یہود یا نصاریٰ ہو یا مشرک و ملحد یا مجاہد ہو اگر یہ قول ہے
اور مضار ہو تو مسلمانون کو کیونکر گوارا ہے اگر یہ مقولہ مدار ہے تو مسلمانون کی
عبادت ابتر ہے کیونکہ مسلمان حب و جہاد کو عبادت مانتے ہین اور سرمایہ سعادت جانتے
ہین جبکہ وضع و مکر ہو تو اہل اسلام کو کیونکر دین محمدیہ پر ناز و فخر ہے کسی دین مین مکر و
عبادت نہین ہو سکتے ہین مسلمانون کی سی عبادت نہین انجام کرتا ہو اور مکار مشہور جہان
ہے **ابیات** ہر کہ با دوستی مکر نہاد ۔ عاقبت سر بباد خواہد داد ۔ حیلہ مالیست کو دہ
دارد ۔ ہر کہ نیکی کند کجا ضرر دارد ۔ آن سرا خصم پاکند دل الشیش ۔ این رساند ضرر بحساب
خویش ۔ یہان تک ہدیۃ الاسلام کی بلاغت باطل ہوئی اور اوسکے ساتھ ہی محمد علی عرب
کی تکذیب سے بھی فراغت حاصل ہوئی کیونکہ یہ سب لوگ مؤلف ہدیہ کے خوشہ چین ہین بلکہ
معناً عرب مسند کے ترین ہین یہ محمد صاحب مسلمانون کو دروغ گوئی کی ترغیب لاتے تھے
اور خون ناحق کی ترکیب بتلاتے تھے چنانچہ بعد غزوہ بدر کے کعب بن اشرف یہود کو فریب
دیکے قتل کرایا پایا ان ظلم جلی ہین آئے عدل و قتل جدا یا تفصیل اس اجمال کی یہ
ہے کہ محمد صاحب نے صحابہ سے کہا کہ تم مین سے کون ہے کہ کعب بن اشرف کے قتل پر کمر بستہ کرے
اور ہمت کمر باندھے کہ اوس نے رسول خدا کو تکلیف دی ہے اور مذمت ذات شریف کی ہے پس
محمد بن مسلمہ بولے کہ مجھکو اذن دیجئے کہ جو کچھ چاہون وہ تمہاری نسبت زبان پر لاؤن محمد صاحب
نے حکم دیا کہ مجھکو اختیار ہے جو دل چاہے کلام کرو جب بات ہو چکے کعب بن اشرف کا کام

اور امر خلافت سے اون مین حضرت کے بعد سے بہت ہوئی ہین جبکہ محمد صاحب نے خلیفہ
کو نہین کیا اور خدمت کے بدلے خدمت نہین بلکہ غرض یہ ہے کہ خدمت کیا اور بادشاہ کو فدائی و
نا منگری ہر حج کیا اسواسطے وے لاکلام سزا کے الزام مین بلکہ ساہون اور خدمتگار کی
الزام مین برتقدیریکہ وہ لوگ محمد صاحب کے ساتھ مکہ و مدینہ کا ارادہ کرکر اور خلافت نہ
خدمت سے اپنے بیزار ہو ہوا وہ ہجرت نے تو صاحب حضرت کو فریب مین نہ آنے اور مسلمانون کا
دہوکہ نہ کھانے کیونکہ جو کوئی سکتا ہے وہ اہل ترہیب کے بسبب سے غیر داری ولی دولی
بیشتا سہ ضرب المثل ہے اور یہان مناسب برمحل ہے **قولہ** سابقا و رابتدا اینکہ
مذکور شد الخ ہم نے بھی سابقا سالہ صولت ہند مین نقلاً اوسکا ابطال کیا
اور ارسال خدمت اہل سنن و تشیع و اعتزال کیا آپ نے بھی جو وقت اوس پر نظر انصاف
ڈالی ہے اور اپنی جہالت جبلی سے شبہات بالی تو نوبت پیچ و تاب کھانے کی اور جواب الجواب سے
اجتناب کیا علاوہ اسکے جنگ و جدل باعث اعلاء دین نہین ہوسکتی جبکہ جبلی ایذائیں خود
دو دین نہین دین و ایمان کہ دل کی بات ہے متعلق بتالیف قلب و ملاطفت ہے کین و پیکار
خلاف ایمان و دین ہے اور برعکس آئین اہل ہند و بین ہے جسجگہ کہ جدل و جنگ ہے اور مکر
و فریب رنگ رنگ وہان سر ایمان برسنگ ہے اور پا دین لنگ البتہ جنگ و جہاد سبب اعلائے
سلطنت و دولت ہے اور موجب ترقی شوکت و صولت باعث اعلاء دین وعظ و ہدایت
و پند ہے اور مانند تلبیب و نصیحت اجنبیہ ہے سو تمادی بی مین وحدت قہری کا کام نہین ہے
سوا وحدت ارادی کے انتظام نہین ہو چند ملک سنجل نے وحدت قہری سے ممالک اسلام
تابع کئے اور اپنی خواہش کی موافق احکام شائع کئے لیکن مسلمان اونکی اطاعت فقط اوس
جانتے ہین اور شیر بغاوت تانتے ہین تمکو معلوم ہے کہ بعد مرنے محمد صاحب کے عرب اسلام سے
برگشتہ ہوئے اور سرکشی و فتنہ انگیزی پر سرگرشتہ اگر اعتقاد دل سے مسلمان ہوتے تو کسواسطے
انجام کار مشیخ بغاوت سے علم کہاتے **قولہ** از فساد حرب الخ اگر محمد صاحب میدان جنگ

شہر کو مع اون سب کے اسیر کیا حضرت نے حصہ غنیمت لیا بعد قتل اوس قتل کے محمد صاحب
محمد صاحب نے ہجرت کے پانچوین سال سُنا کہ حارث بن ضرار لشکر مقابلہ کے لیے قبائل عرب
جمع کرتا ہے مارنے کے تحقیق کے گمان کیا واسطے تحقیق کرنا بریدہ بن الحصیب سلمی صحابی
کو اوس جماعت کی خبر لانے کے واسطے نامزد کیا اور اذن خاص دیا کہ جسقدر دروغگوئی و
فریب بہی کا کام ہووے اوسقدر مقتضائے وقت و ہنگام ہووے بجالاوے اور جماعت حارث
کا حال پہنچاوے پس بریدہ نے مخالفون کے پاس جاکر التماس کیا کہ اگر تمکو محمد کے ساتھ لڑائی
کا ارادہ ہے تو بندہ بہی تمہارا یار و مددگار ہے وے بریدہ کی باتون مین آکر کہنے لگے کہ ہمارا
ارادہ مصمم ہے کہ محمد سے جنگ کرین اور مسلمانی کا رنگ بہنگ پس بریدہ نے دروازہ
مکاری کہول کر کہا کہ اجازت ہووے تو مین بہی اپنا لشکر جمع کر لاؤن اور واسطے دفع شر
محمد کے جلد تر آؤن فی الجملہ بریدہ اس بہانہ سے رخصت ہوکر پیش محمد آیا اور اوس گروہ
کا حال نیک بتلایا پس محمد صاحب ہمراہ مہاجر و انصار ہوئے اور واسطے قتل و غارت اون
لوگون کے سوار ہوئے درمیان راہ ایک شخص کو بخیال جاسوسی مار ڈالا اور شہر کو بیدادی
درمیان یار و اغیار ڈالا صحیح بخاری سے معلوم ہوتا ہے کہ محمد صاحب نے اوس قوم کو ایسے
وقت میں قتل و غارت کیا کہ وے سرمست خواب تہے اور ناواقف از غیب رسالت مآب تہے
اہل تاریخ اس مقاتلہ کو غزوہ بنی المصطلق کہتے ہین یہہ تمام روائتین مضامین و مطالب
روضۃ الاحباب و مدارج النبوت و معارج النبوت و مواہب مین مکتوب ہین اور محمد صاحب
کی طرف منسوب ہین ہر ایک روایت سے ظاہر ہے کہ پیغمبر اسلام غارتگر ہے معلوم نہین کہ اہل
اسلام کیونکر فرق لشیث فراز کرتی ہین اور کس طرح قزاقون اور راہزنون سے محمد صاحب
کو ممتاز کرتے ہین اگرچہ ڈاکہ زنی سے مال و زر محمد صاحب کے گھر میں جمع ہوا اور جنت میمون
بلند مگر صلاح و تقوی سے کسیکا عیب دور نہین ہوتا اب اس ذریعہ سے مقرر معنی حرمین ہوتا
سے غنی از دولت دنیا نگردد عیب کس زایل بہ کر بہ زر اندازند وے محک بہ قرآنہا

[illegible] کی اور [illegible]
خضنین کی چند اور اونکے پسر کو قتل کیا اور اونکی مواشی اور سوار پائین جمع
کیا غریب ایک ہزار کے عورت و پسر قید کئے اور حصہ بکہ بندہ کئے فقط پھر اوسی سال
مین محمد حبیب ذی بنی سعد بن بکر کے قتل و غارت کے واسطے علی بن ابوطالب کو اجازت
دی اور علی نے اطاعت حکم رسالت کی رات کو سوجب تیز رفتاری ہوتا تھا اور دن
کو چھپا رہ کر ہمیشہ پوشیدہ ہوتا تھا پس ناگہان اوس قوم پر حملہ کیا بنی سعد بن بکر
نے ہزیمت اختیار کی اور اونکی متاع مسلمانون کی غنیمت ٹھہرادی اونٹ پانسو
اور بھیڑ بکری کئی ہزار تھے فقط ایک بار محمد حبیب نے حج کرنے کی نیت پر مکہ کو جانیکا ارادہ
کیا اور اپنے ساتھ خیل سوار و پیادہ لیا قریش یہہ خبر سنکر مکہ سے باہر آئے اور قبائل قرب
وجوانب سے لوگ اپنے ہمراہ لشکر لائے کہ زیارت کعبہ سے حضرت کو مایوس کرین اور زندان
حرمان مین محبوس کرین حضرت کو دشمن جانتے تھے اور برحق نہ مانتے تھے لہذا قبائل عرب سے
اعانت چاہی اور محمد و اسلام کی اہانت جبکہ حضرت نے اس حال سے وقوف پایا اپنے
یارون کو ترغیب دینے لگے کہ مصلحت وہ ہے کہ ہم ناگاہ خانمان ان لوگون کا جو واسطے
استعانت قریش کے ہجوم لائے ہین اور آستانہ حضرت اسلام جو ہم آئے ہین تاراج
کرین اور خراب و آباد قتل و غارت مین تاراج کرین تاکہ یہہ لوگ شکستہ دل ہوکر قریش سے نا امید
اور حوالی بیت الحرام سے متفرق پھر قریش سے بھی جنگ آسانی ہووے اور اچھی طرح
پر صورت کامرانی ہووے محمد حبیب کا یہہ کلام سنکر ابوبکر نے کہا کہ ای محمد تو واسطے قتال
کے نہین آیا ہی بلکہ زیارت کعبہ کے لئے تشریف لایا ہے پس اوسی ارادہ پر ثابت رہو اور
ہولیت سال پھر محمد حبیب نے ہجرت کے نوین سن مین قطبہ بن عامر کے ہمراہ بیس سوار
کئے اور واسطے قتل و غارت قبیلہ خثعم کے روانہ کئے اول طرفین سے کئی ہنگامہ کارزار
ہوئی انجام کار بتائید آسمانی تمام اموال مہاجر و انصار ہوئی اور انکی زن و فرزند گرفتار کیا

کہ جب سنتو اس نجد کے پہاڑون مین متفرق ہوگئے اور اپنی اولاد و عورتون کو ہمراہ لیکر
ہو جمعیت سے منتشر گروہون سے اثاث البیت اخراج کیا اور اونکے چارپایون کو تاراج
کیا محمد صاحب نے خمس مال غنیمت لیا اور باقی کو اہل سریہ پر تقسیم کیا فقط پھر اوسی برس مین
محمد صاحب نے عکاشہ بن محصن اسدی کے ساتھ چالیس سپاہی کرکے اوسطے تاخت ارض بنی
اسد کے راہی کئے بنی اسد اول ہی اون کا ناگہانی سے خبردار ہوئے اور منتشر جہانون
کو ہموار ہوئے بنی اسد کے گھر خالی سب چھوڑ کر دور بے والی سب ہے جبکہ مسلمان
اونکے منازل مین داخل ہوئے کچھ سیم وزر نہ پایا اور کوئی نفر نظر نہ آیا بجز شخص تمام
ایک شخص کو گرفتار کرکے امان دیا اوس نے دشمن بیان کیا کہ بنی اسد کی مواشی و
انعام فلانی جگہ مین مسلمان وہان ہی گئے دو سو شتر ہاتھ لگے اوس غنیمت کو غنیمت جانکر
بطرف مدینہ مراجعت کی فقط پھر اوسی سال مین محمد صاحب نے بنی سلیم کی ویرانی چاہی
اور زید بن حارثہ کو ایک جماعت کے ہمراہ بسمت موضع جموم رخصت اور اذن فرمائی جبکہ
ہمراہی لوگ وہان پہنچے بنی سلیم کے چارپایہ لوٹے اور ایک گروہ کو بندی پکڑ واپس مدینہ کی
راہ لی فقط پھر اوسی سال مین دوسری نوبت محمد صاحب نے زید بن حارثہ کو ستر سوار کے
ہمراہ کیا اوس نے حسب الحکم قافلہ قریش موضع عیص مین تباہ کیا تمام مال ومتاع
قریش چھین لیا اور بعضون کو اسیر اور بعضون کو چند زمین کیا کہتے ہین کہ اون اسیرون
مین محمد صاحب کا داماد ابوالعاص بھی حاضر تھا فقط پھر زید بن حارثہ کو مع پندرہ ۱۵ آدمی
کے بنی ثعلبہ کے لوٹنے کو طرف کی جانب بھیجا اور طرف نام ہے ایک پانی کا جو بڑی ہیل ہے
اور مدینہ سے چھتیس میل ہے جبکہ زید بن حارثہ نے حوالی آب مذکور مین نزول کیا بنی ثعلبہ
نے گریز قبول کیا پس زید نے اونکے چارپایہ لوٹ لئے اور پانچوان حصہ پیغمبر کا نکال
کر مسلمانون کو حوالے کیا اور واپس آگئے فقط پھر زید بن حارثہ و دحیہ کلبی کو پانسو ۵۰۰
نفر کے ہمراہ بنی ضبیب کے غارت کرنے کے لئے رخصت کیا رات کو سفر کرتے تھے اور

کے آدمی بالی تھا پہر چند روز حضرت نے وہان اقامت قبول کیا اور پہر مدینہ کی طرف عمل مراجعت
پر مشغول کیا پہر اسی سال مین کسی شخص نے مدینہ مین خبر دی کہ بنی ثعلبہ و بنی انمار ذات الرقاع
مین جمع ہین اور مدینہ کا قصد رکہتے ہین پس محمد صاحب نے ساتسو آدمی ہمراہ لیکر ذات الرقاع
کی راہ لی جبکہ وہان جا پہنچے کسیکو نہ پایا مگر بعضی عورتین ملین کیونکہ اکثر لوگ محمد صاحب کی خبر
سنکر جبال و تلال مین چہپ گئے پس حضرت نے انکا مال و منال تاراج کیا اور عورت اور
بچون کو حوالۂ افواج کیا پہر اوسی سال مین محمد صاحب نے واسطے ہلاک کرنے ابوسفیان کے
عزم ناگاہ کیا اور دو سو مہاجر و انصار کا گروہ اپنے ہمراہ لیا بخلاف اسکے ظاہر کرکے
کہا کہ طرف ملک شام جاتے ہین اور غائب تجارت سے تمام کہاتے ہین اس فریب سے مطلب
یہی تہا کہ ناگہان ابوسفیان کو مار ڈالین اور بعض دینہ بکیانہ نکالین مگر وے لوگ بفضل الہی
اس مکر سے خبردار ہوئے اور متوجہ فرار ع دشمن چہ کند چو مہربان باشد دوست پہر اسی
سال مین محمد بن مسلمہ کو تیس مسلمان کے ساتھ واسطے تاراج کرنے بنی کلاب کے سو ضر
ضریہ کی طرف روانہ کیا اور کلام قرا قانہ کیا کہ اونپر حملہ یکایک کرو اور قتل عام بینک کرلینا محمد
بن مسلمہ دن کو مخفی ہوتا تہا اور رات کو راہ چلتا پس بوقت شب اون پر تاخت لاکر چند
نفر کو مار ڈالا باقی نے فرار کیا محمد بن مسلمہ انکی اونٹ اور بکریان غارت کرکے سوئے
مدینہ آیا محمد صاحب نے تسترو کو سنت مع خطبہ خمس حیات لیئے اور باقی غارتگرون کو بانٹ دیئے
فقط پہر اوسی سال مین محمد بن مسلمہ کو دس آدمی کے ہمراہ واسطے لوٹنے بعضے بنی ثعلبہ کے روانہ
کیا ذی قصہ مین اونکا فتنہ کیا رات کا وقت تہا کہ محمد بن مسلمہ اون پر تاخت لایا بنی ثعلبہ ایک سو
مرد تہے سب جمع ہوکر کچھ دیر تک دونون طرف سے گرمی ہنگامہ کارزار رہی گلستان
جسم مین گل زخم سے فصل نوبہار رہی بنی ثعلبہ نے حملہ یکبار کیا اور سینۂ مسلمانی سے خنجر آبدار
پار کیا یعنی کل مسلمان مارے گئے اور گل کے تن سے لباس جان اوتار گئے جبکہ بنی ثعلبہ
نے یہ کارروائی کیا تو محمد صاحب نے واسطے ہلاک کرنے کو ابو عبیدہ بن الجراح کو روانہ کیا

خشک پیدا ہوا اور تمام مدینہ میں سامان کا بند ہوا اور قریش کو وہ رستہ ترک کرنا پڑا
اور عراق کا رستہ اختیار کیا اوس قافلہ میں قماش نفیس و ظروف بادشاہ اور ابوسفیان بن
حرب و صفوان بن امیہ وغیرہ رئیس مکہ بھی حاضر تھے محمد صاحب نے واسطے غارت کرنے اون
قافلے کے سو سوار کے ہمراہ زید بن حارثہ کو راہی کیا اور قردہ میں سامنا کی
کیا وہ حسب الحکم قافلہ قریش غارت کر لایا اور حضرت کے سامنے تمام مال ڈالدیا محمد صاحب
نے خمس اس مال کا آپ جو حصہ مقرر کیا اور باقی حصہ از زید بن حارثہ اور اوسکے
یاروں کے سپرد کیا روایت ہے کہ وہ مال ہماری بیس ہزار درم تھا نہ زیادہ نہ کم تھا جبکہ
مسلمانوں کے ہاتھ اس قسم کے مال لوٹ آنے لگے تو یہود و نصاریٰ بھی اپنی مرضی سے
مسلمانی پر آمادہ ہونے لگے پھر محمد صاحب نے گوش کیا کہ بنی سلیم و غطفان قرقرۃ الکدر میں اجتماع کرتے ہیں
اور ارادہ نزاع پس حضرت نے اپنے ہمراہ دو سو مسلمان لئے اور قتل و غارت بنی سلیم
و غطفان کو سامان کئے جبکہ اوس جگہ لشکر اسلام آیا تو صرف شتربان و یسار نامی غلام
پایا محمد صاحب نے یسار سے دریافت کیا کہ بنی سلیم و غطفان کہاں قیام رکھتے ہیں اور کیا کام
کرتے ہیں اوس نے جواب دیا کہ کاشتکاری کرتے ہیں اور پانی کے کنارہ سبزہ منزل دھرتے ہیں
اب معلوم نہیں کہ کہاں ہیں زیر زمین یا بالا آسمان میں پس حضرت نے اوسکے شتر غارت
کرنے کے واسطے حکم دیا صحابہ نے دیا ہی کیا بنی سلیم و غطفان کے شتر مدینہ کی طرف ہانک
لائے روایت ہے کہ وے شتر پانسو تھے سو محمد صاحب کے حصہ میں آئے اور فی نفر دو دو شتر
صحابہ کو ملے یسار غلام بھی محمد صاحب ہی نے پایا فقط ہجرت کے چھٹے سال محمد صاحب نے
دومۃ الجندل کے لوٹنے کا ارادہ کیا اور اپنے ہمراہ لشکر سوار و پیادہ لیا رات کو روان
ہوتے تھے اور دن کو پنہان راہ سے منحرف ہو کر نزول کرتے تھے اس طرح قطع راہ
مسافت طول کرتے تھے جبکہ ایک دن کی راہ باقی رہی جاسوس نے خبر دی کہ وہاں کے لوگوں
کی مواشی و غلام نزدیک ہیں محمد صاحب نے تب ہی مواشی پر چھاپا مارا اونکے شتر ہانک

درستہ سکوت لینگے علاوہ اسکے جس صورت مین مولوی صاحب نے مؤلف ہدیۃ الاسلام و
مثلمت الہنود وغیرہ کو اپنا امام قبول کیا اور انکی تائید مین کلام طول کیا تو انکو مسلم تھے
مضمون سے کسواسطے انکار کرتے ہین اور کیونکر اپنے پیران پیر انکار کرتے ہین مؤلف ہدیۃ الاسلام
وغیرہ نے مضمون سو تراشی اپنی کتابون مین تحفۃ الاسلام سے بجنسہ رقم کیا ہو اور تکلم بہت
تر قلم کیا ہو اصلاح اون وجیانہین کیا اصعند وحیلہ مذ اہین لیس تم کیونکر اپنے پیرون کی
تکذیب کرتے ہو اور کسواسطے اونکو عقیدہ سے برگشتگی کی ترکیب کرتے ہو مولوی صاحب کا عجب
حال ہی کہ امر نے جسکو مادح ہین فرو اونکو قادح ہین اب یہ امر ثابت کیا جاتا کہ محمد صاحب نے
محرم گو عبداللہ بن جحش کو واسطے مار اور لوٹ کے اشارت کی اور عبداللہ نے قصداً ماہ حرام
مین قتل وغارت دی اگر معاملہ عبداللہ کا از راہ اشتباہ ہوتا تو آیت مرقومہ مین یہ
ہی ذکر خدا ہوا ہوتا کہ تجہسے دریافت کرتے ہین کہ اگر ماہ حرام مین براہ اشتباہ قتل وغارت ہوجاوے
تو اوسکی کیا کفارت ہووے حالانکہ آیت مین کشت وخون ماہ حرام کی نسبت سوال وجواب
ہے اور مطابقت مطالب مندرجہ روضۃ الاحباب ہی چونکہ آیت مین ذکر اشتباہ نہین ہی لہذا
جو انجیالنین من جانب اللہ نہین سوائے اسکے جسوقت محمد صاحب نے عبداللہ بن جحش کی ہاتھ
مین نامہ دیا ہوگا اور اوس ہی یہ کلام کیا ہوگا کہ اسکو آج سے تیسرے دن کہولنا اور میدان عمل
مین من وعن تو لنا تو بالضرور اوس مین تاریخ بہی تحریر کی ہوگی اور شمار ایام تیسوا اور پیر کی
ہوگی پس عذر اشتباہ لنگ ہی اور فساد نیت محمد و عبداللہ بید رنگ ہی اب اس روایت مین
متفق لکہتا ہون کہ محمد صاحب کی دوسری قزاقی کا بیان تفصیل وار جلد دوم مدارج النبوۃ
مین یہ ہی کہ ہجرت کے تیسرے سال محمد صاحب نے سنا کہ قافلۂ قریش عراق کی رستہ سے راہی
بطرف شام ہوا اور اونکے ساتھ مال ومنال فراوان ہی اگرچہ سابق مین قریش ہمیشہ
کی راہ سے بطرف شام جاتے تھے اور ماوی تاہ اپنے گھر کو شداامر تے تھے کسیکا خوف نہین تھا
اور ما نذر ہیئت عمر بن خطاب و عبدالرحمن بن عوف نہین جبکہ محمد و قریش کے درمیان تخنن

طعنہ زن پیغمبر و اصحاب ہوے کہ محمد نے ماہ رجب مین جدال و قتال کرایا احرام کو حلال کر دیا
کیونکہ عرب ماہ رجب مین قتل و خونریزی کو برا جانتے تھے اور مسلمان بھی مخالف حکم خدا مانتے
تھے جبکہ محمد صاحب نے طعن قریش گوش کیا عبداللہ بن جحش پر خشم کیا کہ مین نے تجھسے نہین کہا
کہ ماہ حرام مین لڑائی کیجیو اپنے سر پہ تباہی لیجیو اصل تو یہ ہے کہ محمد صاحب نے عبداللہ کو اسی کام
کے لئے روانہ کیا تھا اور اسی مضمون کا اوسکے ہاتھ مین پروانہ دیا تھا جبکہ اپنے اوپر الزام
آیا تو اوس پر اتہام لگایا کہ تو نے خلاف آئین کیا اور ہمکو بدنام میان مومنین و کافرین کیا
اسیرون کو محمد صاحب اور مال کے خمس لینے سے اجتناب کرنے لگے اور حرکت عبداللہ بن جحش
کو ناصواب شمار کرنے لگے عبداللہ اس بات سے پشیمان ہوا نہین نہین کا مدعا حضرت مین حیران
ہوا پس حضرت نے سورۂ بقر کی ایک آیت بنائی اور ساری شکایت مٹائی حاصل آیت
یہ ہے کہ اگرچہ ماہ حرام مین قتل و جنگ گناہ کبیرہ ہے اور مکہ والے تاریک تیرہ کین مسلمانون کو
کعبہ سے نکال دینا اس سے بھی زیادہ گناہ ہے اور مخالفت کتاب اللہ ہے یہ خلاصہ روضۃ الاحباب کا
ہے کہ اہل سنت کے نزدیک سیرت کی کتاب ہے ہم نے اپنی طرف سے کوئی بات نہین بنائی
ہے البتہ کہین کہین اقتضا عبارت آرائی ہے مصنف اعجاز محمدی و ہدیۃ الاسلام و طلعت المنیر
وغیرہ ہر ایک مخالف اسی بات کا قائل ہے کہ عبداللہ بن جحش باشتباہ ماہ حرام مین قتل و
غارت کا فاعل ہے کہ اوسنے بسبب عدم رویت ہلال کے جمادی الآخر کے تیس دن گنے
اور واقع مین اونتیس دن تھے اسواسطے ماہ رجب مین جنگ کی اور قدح غلطی سے سنگ
پی اس امر سے کہ محمد صاحب نے عبداللہ کو نامہ دیا اور قتل و غارت پر آمادہ کیا اور عبداللہ نے
اپنے ہمراہیون کا سر منڈوایا اور اونکو فریبا حاجی بنوایا سو اسکو مولوی محمد علی کسیکو
ابا نہین ہے اور کوئی اونکی مکر و فکر پر فدا نہین فی الحقیقت مضمون شوتراشی سے انکار اچھا نہین ہے
اور اسلئے روضۃ الاحباب نے بتایا ہے جس کو سنی مسلمان کو صحت روضۃ الاحباب معروف ہے وہ
اتنے طرف ہے ہم صحت روضۃ الاحباب مین باسند ثبوت دینگے کہ مولوی محمد علی چاند پوری

کے سپرد کیا اور اوسکے ہاتھ مین ایک نامہ دیا کہ آج سے تیسرے دن اس خط کو کھولنا اور
پڑھنا اور جو کچھ کہ اس مین لکھا ہو اوسپر عمل کرنا عبد اللہ نے تیسرے روز وہ خط پڑھا اور اوسکے
مضمون کی مطابق بطن نخلہ کیطرف چلا اور وہان پہنچکر قافلۂ قریش کا انتظار کرنے لگا صیاد بے رحم
جستجو سے بلبل شکار کرنے لگا اس اثنا مین طایف کی طرف سے ایک قافلہ ناگاہ آیا کہ یادہ بن
دراس وقت مین ماوہ آیا جسوقت اہل قافلہ کو یاران محمد نظر آئے بہم جان سے تھرتھرائے
آپس مین کہنے لگے کہ یہ جگہ سزا سے مقام نہین ہو اور جا امن و آرام نہین جلد اس مقام خطرناک
سے چلنا چاہیئے اور جا ہلاک سے نکلنا چاہیئے ایسا نہووے کہ مسلمان ہم پر حملہ کرین اور قتل جلد
کرین مسلمانون نے براہ قیافہ معلوم کیا کہ اہل قافلہ ہمارا ذکر کرتے ہین اور بھاگنے کی فکر
کرتے ہین پس اونکو فریب دینے کے لئے عبد اللہ ابن جحش نے اپنے ہمراہیون کا سر منڈوا دیا
اور ایسا ظاہر کرایا کہ گویا حج کو جانیوالے ہین اور بیابان بقدر ضرورت فروکش ہین اوس
روز ماہ رجب کی تاریخ اول تھی یاران محمد اونکے ستانے کے لئے باہم کہنے لگے کہ آج
رجب کی پہلی ہے یا جمادی الاول کی پچھلی ہو تاکہ وہ مسافر سمجھین کہ اونکو فکر حج درپیش ہے
اور ہمارا اور اونکا ایک ہی کیش ہے چنانچہ یہ حال دیکھکر اون لوگون کی خاطر جمع ہوگئی
اور مسلمانون کیطرف سے تشویش مندفع ہوگئی پس مسلمانون نے قتل و غارت کو غنیمت
جانا متاع مسلمانی کی قیمت ما نامی قریش مین سے ایک کو نشانہ تیر کیا اور دو کو اسیر
کرکے ایک بھاگ گیا جسکا نوفل نام تھا کہتے ہین کہ یہ تینون قریشی بڑے عزت دار تھے اور
نامور دیا تھے غرضکہ عبد اللہ بن جحش نے متاع قافلۂ قریش غصب کی اور مع قیدیون کے راہ
یثرب لی جبکہ مدینہ کے نزدیک آیا تو اپنی راے کی موافق پانچوان حصہ مال غارت کا حضرت
محمد کو دیا باقی مال اپنے یارون پر تقسیم کیا اور یہی قاعدہ مصنف قرآن کو تعلیم کیا کیونکہ
آج تک محمد صاحب کے خمس قرآن مین داخل نہین ہوا تھا اور بواسطہ جبرئیل نازل نہین ہوا پھر
بعد ازین درج قرآن ہوا اور جمعیت مسلمان جبکہ قریش حرکت عبد اللہ سے خبریاب ہوئے

معنی کا اضافہ ہی پر حصر ہوئی ابلیس کو واسطہ ضلالت کہنا غلط ہے کیونکہ آیات اضل من ظلم
جیسا کثیرا وغیرہ مین لفظ واسطہ نہین ہے اور قول و فعل جناب مین رابطہ نہین بلکہ یہ
ابلیس خالق ضلالت و گمراہی ہوا اور آپ ہی کے قول سے آپکا رد خواہی نخواہی ہوا پر
بر تقدیریکہ میان محمد علی کو معنی سے کام نہین ہے اور انکی رائے مین کوئی چیز قریشیہ نہین
تو اپنی شکست فاش کے صفحہ ۵۲۳ کو دیکھین جسکو حمق و غلطی سے ظفر مبین سمجھی ہین اگر
اونکو اپنے قول کی تصدیق سے انکار ہے اور اندرون کی خوف سے لب پر کلمۂ زنہار تو
بندہ کعبہ کن کسی جگہ اوسکا خلاصہ کم و بیش پیش کریگا اور خاطر خواہ مخالف بد اندیش پیش
اگر لفظ ہی پر وجود معنی موقوف ہے تو محمد علی نہایت بیوقوف ہے کہ چار سو علم چھوڑ کر کوڑہ
سنگ تیرہ کا ارادہ کرتا ہے یعنی تفسیر آیہ انی ستشتم مین اپنی جانب سے لفظ حرج زیادہ
کرتا ہے مسلمانون کو چاہیے کہ اوسکے قول اول کو عمل سمجھکر اپنی عورتون کے تمام جسم پر
قلبہ رانی کرین اور اونکی چشم و گوش و بینی و دہن وغیرہ اعضا مین تخم افشانی یا بند
دبر و فرج سے کرین اور اسقدر تنگی و حرج نہین کیونکہ آیت مین تخصیص کا نشان نہین ہے اور
اندام نہانی کا بیان نہین پھر قرآن مین آیت رحمۃ للعالمین ہے وہان تخصیص کی معنی کا
کوئی کلمہ نہین ہے لہذا ابلیس بھی منظور رحمان ہوگا اور انجام کار رستگار اور اوسکا ایک
مکان ہوگا کیونکہ محمد صاحب کے طفیل تمام عالم پر رحمت نازل ہے اور تمام عالم مین ابلیس
بھی شامل ہے اگر محمد علی ابلیس وغیرہ اشرار کو جملہ عالم سے جدا کریگا مخالفت آیہ خدا کریگا
اسیطرح محمد علی نے (کان الانسان قتورا) وغیرہ آیات مین جہان جہان عام کو خاص
اور خاص کو عام کیا ہے اپنے تئین آپ الزام دیا کیونکہ اون آیات مین خاص یا عام
معنی کا کوئی لفظ مرقوم نہین ہے یہان تک عبث (لنفسک حقا) کی تفسیر ہوئی اور بیسوم
میسر و فقیر ہوئی اب بیان قرآنی و رہنمائی حضرت و صحابہ کرتا ہون اور از زاد و تحریر
سے سند دفتر اول روضۃ الاحباب مین ہے کہ محمد صاحب نے عبداللہ ابن جحش کو چند اشخاص

[illegible]

اپنا بیچا ہوا کسو دو تعفیر پر ہم ہیں یا نہ پٹ بیں یا کہ بر خلاف تحریر کرتا ہے چونکہ اوسکی

تحریرین باہم میل نہیں ہے لہذا آپکے چراغ منصوبہ میں تیل نہیں جو کوئی ان چند اوراق

پہ کہ بر اثت اندر دیتا ہیں لکھوب کیوکر ہیں اور حضرات اول عبادت میں محسوب نظر دور

کر یگا بامر و یقین کریگا کہ نیت حضرت بد ہے اور دل میں جوش حسد ہے کیونکہ جسوقت او ہون

نے دیکھا کہ مجکو ترک لذت کی طاقت نہیں ہے اور اسقدر عبادت و ریاضت کی لیاقت

نہیں تو وہ اسطوا خواے صحابہ کی تجہیل آئے اور اپنی عدم استطاعت کو دلیل لائے

اب میان محمد علی کی زبان بد گالی ہے جو کہ بیت الخلاے سقط گوئی کی نالی ہے۔

**سوط الجبار** لالہ جی تم سخت احمق ہو عدم استطاعت کا لفظ حدیث میں کہان

ہے **جواب** خبرکن احمق کے کہنے سے آئندہ نہیں ہوتا شگوفہ شگفتہ ہوا گوزکر

پژمردہ نہیں ہوتا **ہ** ہمین کیا غم ہے حرف بدزبان سے جنگل خود کو نہیں نقصان

خرابی ہو اگر تمام باتون کا الفاظ ہی پر مدار ہوگا تو موافق حدیث مسلم کے ہر ایک مسلمان

زناکار ہوگا کیونکہ حدیث میں نطق و بصر کو بھی زنا شامل کیا ہے اور بولنے والے اور دیکھنے

والے کو زانی قرار دیا ہے وہ حدیث یہ ہے کہ (العینان زناہما النظر والاذنان زنا

ہما الاستماع واللسان زناہ الکلام والید زناہا البطش والرجل زناہا الخطی) یعنی

دونون آنکھین زنا اونکا دیکھنا اور دونون کان زنا اونکا سننا اور زبان زنا

اوسکا بات کرنا اور ہاتھ زنا اوسکا پکڑنا اور پاؤن زنا اونکا چلنا فقط اگر الفاظ

ہی پر ساری باتون کی بنا ہے تو بصر و نطق وغیرہ بھی سامان زنا ہے پس کوئی مسلمان

زنا سے بری نہیں ہے اور سیکے لئے بہتری نہیں البتہ جو کوئی مسلوب کورکر ہی ہوگا

وہی زنا سے بری ہوگا پس پیغمبر سلام کہ تمہاری آرائین صاحب ملک ہے کیونکہ زنا ہو

پاک ہے کہ وہ لنظ و پر انہیں تھا اور بصر دیکھنے سے بہرا نہیں بتشدید کیفیت

سکندہ و فرق زمین و آسمان را ہیچ بنظر نے آرد **جواب** اگر کتاب ہدیہ کو بحث و مباحثہ
مین رسائی ہوتی اور کتاب علم و حکمت سے آشنائی تو آپ اپنی شکل شناسی کرتا کسواسطے بیہودہ
ہرزہ درائی کرتا کیونکہ آیت (احللنا لک) ہی سے ثابت ہی کہ محمد صاحب قطع نظر از تعداد کرین
اور جسقدر عورت سے دل چاہے طبیعت شاد کرین مقید شمار نہین اور کسی عورت کے خنجر ہجر سے دل فگار
نہین جسکی محبت مین بیتاب ہوین اوسی سے لذت یاب ہو وین کسواسطے کہ جیسے آیت
سورہ نساء مین عورات مسلمانون کے لئے عدد قرار پائی ہی اسطرح آیت ہذا مین ازواج پیغمبر
کے لئے کہان عدد آئی ہی بلکہ اسیقدر کہا ہی کہ جسقدر عورات کا تونے مہر دیا ہی اور جسقدر
عورتون کو تونے دشمنون سے چہین لیا ہے بالکل تیرے لئے حلال ہین اور لایق استعمال
بس اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ پیغمبر اسلام نے جسقدر عورات سے نکاح کیا خدا نے سبکو اوسکے لئے
مباح کیا تاکہ مسیلج کی تنگی نرہی اور رسم ترک و فرنگی نہ رہی اب رد فقرات ہدیۃ الاصنام
کرتا ہون اور تنبیہ کرشن عالی مقام **قولہ** جیا نگ کرشن واقعت الخ جس جگہ شانزدہ ہزار
رانی کا ذکر جمیل کیا ہی وہان یہ بھی حوالہ قلم تفصیل کیا ہی کہ کرشن نے شانزدہ ہزار صورت
مین ظہور کیا تہا اور ہر ایک کا گہر نور آملی نور کیا تہا ایک ایک رانی یہ ہی جانتی تہی کہ شب
روز کرشن میرے گھر جلوہ گر ہین اور شام و سحر پیش نظر روایت ہی کہ نارد منی کو شک ہوا
کہ کرشن کیونکر شانزدہ ہزار رانی کی دلداری کرتے ہین اور کسطرح اسقدر دختر و فرزند کی
غمگساری لہذا اس بہید کو معلوم کرنیکے لئے سولہ ہزار رانی کے گہر آئے اور کچہ دیر
تلاش ماہیت کرشن مین بسر لائے ہر جگہ ذات کرشن جلوہ گر پائی اور گہر گہر ایک ہی صورت
نظر آئی ؎ ذرہ مین او خود مین پیدا ہی نور تیرا ہر شے مین دیکھتا ہون رنگ ظہور تیرا
فقط بیان سے منفیتا ہوتا ہے کہ عقد شانزدہ ہزار مشتمل برراز ہی اور حیرت افزای اہل مجاز پس
مقابلہ محمد مین ذکر کرشن کافی نہین ہی اور جواب شافی نہین کیونکہ کرشن نے سولہ ہزار صورت
پر ظہور کیا تہا اور بصورت جداگانہ ہر ایک کا کاشانہ رشک تجلی طور کیا تہا پس ایک ہی

کوئی مسلمان بغیر مہر کسی عورت سے نکاح کرے تو اہل سنت کے نزدیک یہ سفاح گرنی محمد
صاحب کے لئے یہ سفاح حلال ہے بلکہ حسب رضاے خداے ذوالجلال ہے و ماسل یہ قصہ عجیب ہی
ہے نہ رضا سرمدی اللہ اللہ خدا کو رعایت خاطر رسول بدرجہ غایت ہے کہ بنا بر اجماع پیش از
نزول آیت جو سورۂ نسا میں ہے کہ اگر کوئی مسلمان متعدد عورات کرے تو درمیان اونکے
احتیاط مساوات کرے چنانچہ فان خفتم الا تعدلوا فواحدۃ یعنی پس اگر ڈرو تم یہ کہ عدل نکرو تم
یعنی اپنی عورتون کے درمیان پس ایک عورت ہے فقط محمد صاحب نے اس حکم سے انحراف فرمایا
اور اپنے لئے حکم خاص اسکے برخلاف بنایا تا کہ حکم مساوات سے بے پروائی کریں ورانداج سے
حسب لخواہ وصل و جدائی کریں وہ حکم سورۂ احزاب میں ہے اور مخصوص حضرت کی انتخاب
مین ہے چنانچہ ترجی من تشاء منہن و تؤوی الیک من تشاء و من ابتغیت من عزلت فلا جناح
علیک یعنی تو اپنی عورتون میں سے جسے چاہے لا سکتا ہے اور جسکا تو ارادہ کرے اپنے پاس رکھ
سکتا ہے اور اون میں سے جس سے تو چاہے جدا ہو تجھپر گناہ نہین ہے فقط مصنف اعجاز محمدی و
خلعت الہنود نے یہ تقریر بسیار پسند کی اور زبان انکار بند مگر صاحب ہدیۃ الاصنام ہمسوط ابناء
کیچہ چون و چرا کرتے ہین اور بطرف کعبہ گمان افترا ابواب ہدیۃ الاصنام کا رد ہوتا ہے
من بعد تکذیب سوط الجبار مین کہ **ہدیۃ الاصنام** این کس از کجا این حکم بحق آنحضرت
ثابت کردہ کہ از کنیزکان و زنان ہر قدر کہ دل او خواہش نماید خواہ شانزدہ ہزار باشند
یا زائد از ان چنانکہ کرشن داشت آنحضرت بازواج در آرند معاذ اللہ من مثل ہذا الافترا
فقط ہمین قدر فرق شد کہ تسویہ بحق آنحضرت حکم از بودیت در حق امت ودر حکم مملوکات ہیچ فرقا
نیست تسمیاوا اطلاقا یعنی جواز مملوکات بلا تعیین عدد ست در حق آنحضرت و ہم در حق امت
بلا فرق بینہما و جواز الزام این ہمی سیکند کہ مساوات در ہمبستری بحق زنان آنحضرت بآیہ ترجی
من تشاء لازم نشد بحق زنان دیگر مسلمانان لازم شد نمی بیند کہ تبدیل زنان آنحضرت را
جائز نشد و بحق دیگر مسلمانان جائز شد پس جواز ازواج آنحضرت را بر زنان دیگر قیاس

ما تشتہا جو مضمار ہوسے بس عام کفار و سیاہ برابر ہین عجیب نہین ہو اور کسی کو بہتری کی امید نہین البتہ محمد صاحب اول وہین آبائی ہو بیدا ہوسے اور ابوبکر وغیرہ رفتہ رفتہ اونکی یار غار ہو

اب محمد صاحب کا ایک دنی تعصب بیان ہوتا ہی اور نیب ستان کہ عام مسلمانون کو آیت سلطنی اور ہدایت فرمائی کہ نہایت دو یہ چار ازواج کرین اور خواہش زیادہ کا تشانہ خاطر سے اخراج چنانچہ سورہ نسا مین ہی فانکحوا ما طاب لکم من النساء مثنی وثلاث ورباع یعنی بس نکاح کرو جو تمکو خوش آوین عورتون سی دو دو اور تین تین اور چار چار فقط جبکہ حضرت کی چار سی تسلی نہین ہوئی اور دو کامرض جبل نہین تب آیت مذکورہ اپنی حق مین لا طائل ٹہیرائی اور واسطے بنا اس آیت کے طمع مائل فرمائی یا ایہا النبی انا احللنا لک ازواجک التی اتیت اجورہن وما ملکت یمینک مما افاء اللہ علیک وبنات عمک وبنات عماتک وبنات خالک وبنات خالاتک التی ہاجرن معک وامراۃ مومنۃ ان وہبت نفسہا للنبی ان اراد النبی ان یستنکحہا خالصۃ لک من دون المومنین یعنی اے پیغمبر ہمنے حلال کین تجکو تیری عورتین جنکا مہر تو نے دیا ہی اور تیرا داہنا ہاتھ جنکا مالک ہی اور جو کہ خدا نے تجکو غنیمت مین دی ہین اور حلال کین ہم نے تیرے چچا کی بیٹیان اور پھپہون کی بیٹیان اور تیرے ماموں کی بیٹیان اور خالاؤن کی بیٹیان جنہون نے وطن چھوڑا ہی تیرے ساتھ اور حلال کی ہمنے عورت ایمان والی اگر بخشے وہ اپنی جان نبی کو اگر نبی چاہے اوسکو نکاح مین لی یہ حکم خاص تیرے لئے ہے سوا سب مسلمانون کے انتہی یہ آیت سورۂ احزاب مین ہی اور اس باب مین کہ محمد صاحب بقدر خواہش کی عورات جمع کرین اور خاطرخواہ خندق طمع بہرین تا کہ تنگی عورات نہ رہی اور دیگر مسلمانون کے ساتھ مساوات نہ ہو بذریعہ اسی آیت کے محمد صاحب نے بطریق دیگر بہی اپنی تئین مسلمانون سے ممتاز کیا اور طریق اختراع لیا کہ اپنے لئے عورت بلفظ ہبہ مباح کی اور قطع نظر از مہر و نکاح کی یعنی اگر کوئی عورت محمد صاحب کو اپنا نفس عطا کری اور زوجیت کی التجا تو وہ حضرت کو لئے بی مہر و نکاح جائز ہی کہ شرائط صحت قاضی فائز ہی اگر

شک لانیوالون مین سے او ر مت ہو او ن لوگون سے کہ جہٹلاوین ایات اللہ کو سبب ہوجاوے گا تو ٹوٹا
پانیوالون سے فقط سورۂ انعام مین یہ مطلب مجملاً بیان ہوا ہے اور محمد صاحب کو فرمان ہوا کہ بذات و
صفات رب العالمین شک نکر اور لوح دل سے حرف یقین حک نکر چنانچہ فلا تکونن من الممترین
یعنی مت ہو شک لانیوالون سے فقط حدیث بخاری مین بہی یہ رمز دقیق و نکتہ باریک ہے او ر دونان
ابراہیم خلیل اللہ محمد صاحب کا شریک ہے چنانچہ قال رسول اللہ نحن احق بالشک من ابراہیم اذ قال
رب ارنی کیف تحی الموتی یعنی فرمایا رسول خدا نے کہ ہم لائق تر ہین ساتہ شک کرنے کے ابراہیم سے
جسوقت کہ کہا ابراہیم نے اے پروردگار میرے دکہا مجہکو کہ کیونکر زندہ کرتا ہے تو مردون کو فقط یعنی
حدیث یہ ہی ہین کہ پیغمبر اسلام شک لاتا ہے او ر ابراہیم اوس سے افضل و اعلیٰ ہے دونون کا حاصل
یقین ہے او ر تیرہ مین ایمان و دین حاصل آنکہ ابراہیم کو خدا کی خدائی مین کاہے کاہے شک تہا اور
ذات احمدی کا اول سے آخر تک جنون لانیکا تہا پہر محمد صاحب نعمت عصمت سے متصف نہین تہے بلکہ تسلط
شیطان واجب اللعنت سے محفوظ نہین چنانچہ سورۂ انعام مین ہے اما ینسینک فلا تقعد بعد الذکری
مع القوم الظالمین یعنی اگر بہلادے تمکو شیطان پس مت بیٹہ بعد یاد آنے کے ساتہ قوم ظالمون کے
فقط محمد کیا بلکہ تمام انبیا کے اقوال و اعمال مرہون تلبیس شیطانی ہین او ر محمد صاحب اس گروہ باشکوہ
مین ہیں خاندانی ہین چنانچہ سورۂ حج مین ہے وما ارسلنا من قبلک من رسول ولا نبی الا
اذا تمنی القی الشیطان فی امنیتہ یعنی جو رسول بہیجا ہم نے پہلے تجہ سے یا نبی پس جسوقت مکا
خیال باندہو شیطان نے ملا دیا اوسکے خیال مین فقط اس آیت کی تفسیر ذکر ابراہیم مین ہو چکی جس سے
بت پرستی محمد کی تشہیر مفت تعلیم مین ہوئی سورۂ توبہ مین ہے کہ محمد و صحابہ کی توبہ قبول ہوئی او ر آخر
سرخروئی حصول چنانچہ لقد تاب اللہ علی النبی والمہاجرین والانصار ظاہر ہے کہ توبہ بعد از گناہ
ہوتی ہے او ر طبیعت بخوف کیفر راجع باللہ اگر محمد صاحب نے کوئی گناہ نہین کیا تو کسواسطے یارون کی
مانند تائب ہوئے او ر کیونکر آپ نے غائب سے یہ جانا چاہا کہ چالیس برس تک محمد صاحب تابع دین
باپ کا ہم ہے او ر قوم کیطرح سبیل اصنام جبکہ بت پرستی کی قباحتون سے خبردار ہوئے تائب ہو ست بردار

راسخ نہین اب ضلالت و بطالت چلبی سے ان حضرت لاجواب ہوگئی اور حسب ارشاد مؤلف ہدیۃ الاصنام
وسوط الجبار وغیرہ نقش برآب ہوا اور ثابت ہوا کہ محمد صاحب گنہگار تہے لہذا شب و روز نامہ عذر گناہ کا
تہے بہتنے اس بات کے ثبوت مین جتنے آیات و احادیث رقیم کین یا التمام مصنف ہدیۃ الاصنام و
سوط الجبار نے تسلیم کین کچھ عذر بدل نہین کیا اور ہٹ دہرمی و بیشرمی جبلی ہو عمل نہین اسو اسطے
ہم بہی سخن دراز نہین کرتے اور محمد صاحب اعجابہ نہین اے مسلمان اب شراب ہوش نوش کر اور
دیگر کیفیت محمد گوش آیت سورۃ النساء پیدا کہ حضرت اہل خیانت کی رعایت و حمایت کرتے تہو
او مخالفت آیت و رویۃ خیانت پہیلانے مین لگے تہو اور نعمت امانت و دیانت سے بیر اسو اسطے
خدا نے محمد صاحب کو بطرف ایمان ہدایت کی اور بنا بر توبہ و استغفار کنایت چنانچہ ولا تکن للخائنین
خصیما واستغفر اللہ کان غفورا رحیما ولا تجادل عن الذین یختانون انفسہم یعنی مت ہو خیانت کرنے
والون کی طرف سے جہگڑنے والا اور گناہ بخشوا اللہ سے تحقیق اللہ ہی بخشنے والا مہربان اور مت
جہگڑ تو ان لوگون کی طرف سے کہ خیانت کرتے ہین جانون اپنی کو فقط یہہ محمد صاحب بیابان
شرک مین قدم فرسائی کرتے تہے اور بتون سے حاجت روائی لہذا آخر الامر سورہ یونس مین ان کو
حکم ہوا کہ مشرکین کا شریک مت ہو اور بتون کے نزدیک مت ہو چنانچہ لاتکونن من المشرکین ولاتدع
من دون اللہ ما لاینفعک ولا یضرک فان فعلت فانک اذا من الظالمین یعنی مت ہو مشرکون سے
اور مت پکار سوا اللہ کے اوس چیز کو کہ نہ فایدہ دے تجکو اور نہ ضرر دے تجکو پس اگر کیا تو نے پس تحقیق تو
نا انصافون سے ہے فقط یہہ محمد صاحب کلام الٰہی مین شک کرتے تہے اور آیتین بدلی لون مین مشترک
اسو اسطے انکو تہدید شدید کی گئی اور تاکید اکید کہ اگر شک لاویگا زک و شہ اوٹہاویگا چنانچہ اسی
سورہ مین ہے فان کنت فی شک مما انزلنا الیک فسئل الذین یقرؤن الکتاب من قبلک لقد جاءک
الحق من ربک فلا تکونن من الممترین ولا تکونن من الذین کذبوا بآیات اللہ فتکون من الخاسرین
یعنی پس اگر ہے تو درمیان شک کے اوس چیز سے کہ نازل کی ہم نے طرف تیری پس سوال
کر اون لوگون سے کہ پڑہتے ہین کتاب پہلے تجہ سے تحقیق آیا تیرے پاس حق پروردگار تیرے سے پس مت ہو

روایت مذکور کا مطلب فوت ہے کیونکہ شق صدر باعث موت ہے حیات کی ساتھ اوسکا اجتماع
غیر ممکن ہے مانند اجتماع رات و دن ہے جو کوئی اجتماع نقیضین اور رفع نقیضین قبول کریگا وہ
اپنے تئین آپ معقول کریگا ہم اوس شخص سے تاہین کرکے توجہ بطرف واہیات نہین **قولہ** ہر
مشرف بودن باین نور از رو استحقاق نبود الخ اگر مولوی صاحب کا یہ عقیدہ راست ہے تو خدمت
مبارک مین وجہ اسکی ہے کہ لولاک وغیرہ احادیث معتبر نہین یا ہین بر تقدیر اول نور نبوت کی ساتھ مشرف
ہونا محمد صاحب کا از رو استحقاق ہے نہ بتائید آسمانی و حسن اتفاق ہے بر تقدیر دوم دفتر احادیث ابتر
ہے اور سلسلہ گزشتہ **قولہ** چہ نزد اہل تحقیق ہیچکس را ہیچگونہ بر آن ذات نعنی الصفات استحقاق
ذاتی نیست الخ جو کوئی اہل تحقیق ہے اوسکے نزدیک یہ عقیدہ تکذیبیہ تر از ہیچ ہے ہر چند کہ اس کلام
نامہ بود و پیامہ نا مضبوط کے سقوط مین جا نیب نہین ہے مگر طبیعت کو تکذیب شکیب نہین اسواسطے بندہ
عنکبوتی جواب دیتا ہے اور رد محمد علی سے سوال لیتا ہے اگر اوس ذات الغنی الصفات پر کسیکا استحقاق نہین
ہے اور کوئی بات سوا اتفاق نہین تو لازم آتا ہے کہ اگر خدا سے معبود یہ ابلیس کو منصب نبوت عطا
کرے تو کیا خطا کرے کہ اوسکے نزدیک ابلیس و محمد ایک ہے نہ کوئی بد نہ کوئی نیک [illegible] آغاز شیطان
و آدم واحد ہے اور آواز زیر و بم واحد بس ترجیح بلا مرجح لاعلاج ہے اور خدا سے اسماء مستعبین کا
[illegible] ہے یہ بحث ہماری کتابوں مین اس طرح پر مشروح ہے کہ جس سے خاطر مخالفین تشفی ہو **فائدہ**
ایک عالم محمدی کہ بصفات حمیدہ موصوف ہے کہتا ہے کہ ما کنت تدری مین بالا کلمہ ایمان سے لفظ شرایع محذوف
ہے یعنی محمد صاحب قبل از نزول وحی جیسے منایع قرآن سے بیخبر تھے ویسے ہی شرایع ایمان سے بیخبر فقط اگر
تاویل ہو بھی یہ معنی ثابت ہے کہ محمد صاحب چالیس برس تک شغل کفار عرب بدوس رہے اور علم شرائع انبیاء سے
مایوس نہ شریعت موسیٰ کے قائل ہوئے نہ دین عیسیٰ پر مائل نہ تکلیفات دین نوح کے حامل ہوئے
اور نہ تعلیمات شیخ ابراہیم پر عامل آیت متنازعہ مین لفظ کتاب بھی اسی دعوی کو مدلل کرتا
ہے اور اسی قبالہ کو مسجل کیونکہ تمام کتب پر حاوی ہے اور مفہوم توریت قرآن مساوی [illegible] ہے حاصل آنکہ
بعثت سے پہلے پیغمبر اسلام کسی نبی کا تابع نہین تھا اور نہ پیغمبر شرایع بطرف توریت و انجیل وغیرہ

دور کیا اور دل اوسی جگہہ قایم بدستور کیا شیخ عبد الحق کی ذ لکہا ہی کہ محمد صاحب کا سینہ چار بار شق کیا گیا
پہر بند ٹانکوں سے ملتق کیا گیا فقط یہاں سے کئی امر ہاتہ آتے ہین اور خلاف عقل و شرع نظر آتے ہین
اول آنکہ محمد صاحب کا نفس پاک نہین ہوا جب تک چار بار سینہ چاک نہین ہوا پس مولوی محمد علی کی
ساری کہانی غلط ہی اور بالکل لنترانی غلط دوم آنکہ فرشتے ہرچند پے در پے سینہ حضرت مین شگاف
کرتے تہے اور نفس مبارک صاف مگر قبول شدنے ع کہ نتوان شستن از زنگی سیاہی وہ پہر حالت
اصلی پر آتا تہا اور درخت جبلت ثمر لاتا تہا حاصل آنکہ تین مرتبہ فرشتون نے واسطے دور کرنے
سیاہ دل حضرت کی کوشش بلیغ فرمائی مگر وہ کچہہ کارگر نہ ہوئی لہذا بار چہارم سعی کی اور بعد بہلی دل
نہی دیکہا چاہیے چوتہی بار فرشتون کی سعی مشکور ہوئی یا نہین لیکن محمد صاحب کے افعال و اعمال سے
معلوم ہوتا ہے کہ تا دم مرگ قلب مبارک خون سیاہ سے سرشار تہا اور واسطے خون صحت و عفت کے
تیار سورہ مطففین کی تفسیر عزیزی مین عبد اللہ بن مسعود سے مروی ہی کہ جسوقت بندہ گناہ کرتا ہی اوسکے
دل پر ایک خال سیاہ پیدا ہوتا ہے اگر اوس نے توبہ کی آئینہ دل اوسکا صاف و روشن ہوا ورنہ وہ
خال سیاہ اوسکے دل مین قایم رہا جسوقت اوس نے دوسرا گناہ کیا دوسرا خال حادث ہوا علی ہذا
ہر ایک گناہ باعث حدوث سیاہی ہی نہایت آنکہ تمام سطح قلب پر تاریکی چہا جاتی ہی الخ یہاں
سے ظاہر ہے کہ محمد صاحب بدحال سے گناہ کرنے مین ارتکاب کرتے تہے اور توبہ سے اجتناب حتی
کہ سیاہی معصیت سے خاطر عاطر اسقدر تیرہ کی کہ اوسکے دفع کے لئے فرشتون نے بڑی سعی کثیرہ
کی چار بار سینہ چیر اگیا مگر شومی گناہ سے پہر بہی تیرہ رہا سوم آنکہ دین محمدی مین ظرف ذہب
حلال نہین ہی اور قابل استعمال نہین پس کسواسطے ملائکہ نے طشت زرین کی جستجو کی اور
کیونکر اوس برتن ناپاک مین قلب مبارک کو شست و شو دی اگر فرشتون کو حرمت ذہب کا شعور
نہین تہا تو پیغمبر بہی چندان دو بین نہ تہا چہارم آنکہ قلب پیغمبر مین امکان خون سیاہ محال ہی
کہ وہ بعقیدہ اہل اسلام نور خدا ے ذو الجلال ہی مقام حیرت ہی اور جاے غیرت کہ جو کوئی ذرا ینہ
پاک ہی اور جسکی شان مین حدیث لولاک ہے اوسکا باطن تیرہ ہووے اور بدستور تیرہ رہے پنجم آنکہ

ایمان وکتاب فقط اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ جسوقت خدا نے حضرت کو ایمان وکتاب
کی اور لیاقت رسالت وہدایت دی اوسوقت وہ مسلمان ہوئے اور خاندان کفرستان سے وہ نکل
گئے اور اس سے پہلے دین آبا و اجداد مین عمر تمام کرتے تھے اور بت پرستی و شرک مین ایام گذرتے
تھے **قوله** پس ازین کلام صاف واضح است کہ ایمان از ذات آنحضرت مستفاد نیست بلکہ از کتاب
ایمان کا فیض جدا ہے اور ایک کا دوسرے سے پیدا ہونا دونون کے اتصال سے جدا نہین ہو سکتا کیونکہ انسان
گمراہ تھے (بخشید مر ترا نور ایمان وکتاب) اپنے اس نقرہ کو یاد کیجیو اور زبان مبارک سے ارشاد
کر جسوقت حضرت کو نسخہ قرآن ملا اوسوقت آپکا غنچہ ایمان کھلا پس پیشتر از دعوی نبوت قرآن
سے کہ حضرت مستفاد ہوا اسیواسطے سورہ شوری مین فرمایا (ما کنت تدری ما الکتاب) الخ
ہوا **قوله** نفس قدسیہ آن سرور نمانے از نور ایمان جدا نبود فقط اگر نفس محمد اول ہی سے منور
ایمان نورانی ہوتا اور ظلمت زدا ہے وار ظلمانی تو نورانی کا نورانی کرنا بیفائدہ ہے اور مسلمانی کا مسلمان
کرنا بیفائدہ لہذا فرمائیے کہ آیت مین لفظ نور سے کیا مراد ہے اور کلمہ جعلنہ کسواسطے ایزاد ہے یہ جملہ
قرآن مین کس جہت سے کہتے ہے اور اس سے کیا مطلوب ہے اس معما کو حل فرما دیجیو اور تسلی کر دیجیو
دیجیے یہان سے صریح معلوم ہوتا ہے کہ ذات حضرت ہمیشہ سے نور ایمان سے مملو نہین ہے بلکہ از خاک و خاشاک
کفر مملو تھی حدیث مین ہے کہ کئی بار محمد صاحب کا شکم چاک کیا گیا اور آلائش اندرون سے پاک کر
نفس حضرت اگر مظہر انوار لایزالی تھا اور آلائش کفر سے خالی تو کسواسطے اونکا شکم و سینہ
شق کیا گیا اور کسواسطے گندگی سے خالی خندق کیا گیا مدارج النبوت مین ہے کہ محمد صاحب کے
پاس دو فرشتے بصورت جانور کے آئے اور ہاتھ مین پانی سے بھرا آفتابہ اور طشت زر لائے پس
فرشتون نے شکم حضرت مین سینہ سے زیر ناف تک شگاف کیا اور اندرون پیٹ بالکل صاف
کیا جو کچھ اندر تھا اوسکو باہر نکالا اور طشت مذکور مین ڈالا بعدہ بخوبی جب کہ آلائش کی جستجو کی
اور قرار واقعی شست شو دی پس بجا خود دھر دیا اور ویسا ہی کر دیا پھر ہاتھ شکم مبارک کے اندر
ڈالا اور دل شریف باہر نکالا جسقدر اوسکے اندر خون سیاہ تھا اور جو کچھ شد رہا صوفت اللہ وہ

وہ صفت والا ہے اور اسطرح پر سب نرالا ہے حالانکہ آیت مین تناقض پیدا ہی کہ اثبات
صفت مین زمانۂ قریب اور نفی صفت مین زمانۂ استمراری ہی قرآن حاضر ہی اور ترجمۂ رفیع الدین و
عبد القادر ہی سورہ شوری کا دیکھیے اور معنی لفظ ما کنت اور جملہ پر غور آپکا تراشیدہ ترجمہ
اگرچہ سب باطل ہی مگر اوس سے بھی ہمارا مطلب حاصل ہی بہ آ خدا اوسکو از بر کیجیے اور دوبارہ پر نظر
مقصود وہی ہے کہ دعوی نبوت سے پہلے محمد صاحب ہمیشہ دین و ایمان سے نا فہم تھے اور مانند
بنی ہاشم و قریش کافر جبکہ اونکی عمر سے چالیس برس گذرے معراج کفر و شرک سے آ اور خدا پر ایمان
لائے اور مسلمان کہلائے بیان پر اگرچہ میدان سخن تنگ نہین ہے مگر فرصت و رنگ نہین ہے
مولوی صاحب کی جملہ بکار انکار قلم تکذیب سے سفاح پسند ہوتی ہین نہین نہین نکاح بند ہوتی
ہین **قولہ** چنانکہ و ما رمیت اذ رمیت و لکن اللہ رمی الخ اگر مولوی صاحب آپکی
مستندہ مثال پر نظر انصاف کرینگے کہ فرجل سالہ حضرت پیغمبر اعتراف کرینگے کیونکہ وہان
دونون جگہہ ایک زمانہ ہی اور آیت سورہ شوری مین دونون جگہہ وقت جدا گانہ ہی پس شتہ
و نصبہ مین سیل نہین ہی اور عبارت حضرت کیسیل نہین جسوقت تم اپنے واہیات فقرات سے خبردار
ہو گے شل اور بہار شکبار ہو گے اپنے سینہ پر کودون دلو گے اور کف افسوس ملو گے **قولہ**
یعنی تو کہ بالذات بغیر اعتبار موہبت و الطاف نبودی الخ اس ترجمہ کا کیا اعتماد ہی کہ
تحصیلدار صاحب کا طبع زاد ہی کمی بیشی پر شامل ہی اور تبدیل و تحریف کا حامل ہی تسلیم کیا
ہے کہ محمد صاحب بالذات دین و ایمان سے آگاہ نہین تھے اور بغیر الطاف خدا برگزیدہ درگاہ
نہین بلکہ جسوقت اون پر خدا نے الطاف کیا تو اونہون نے مسجد توحید مین اعتکاف
کیا مگر اس صورت مین محمد صاحب کے حق مین کچھہ رسوخ نہوا اور فرمان ضلالت منسوخ ہوا
کیونکہ جسقدر کفار عرب اسلام لائے اور بنا بر حج بیت الحرام آئے اونکا ایمان بھی بالذات
نہین تھا اور بغیر الطاف خالق کائنات نہین پس محمد صاحب کو اون پر ترجیح نہین ہی اور
مولوی جی کی معنی تراشی و سمع خراشی صحیح نہین **قولہ** معنی با کرام خود بخشیدم ترا نور

قرآن کا رد ہے جسنے متن اعجاز محمدی کی تفسیر کی اور دامح را آبرنا وہیں **قوله** یا مراد بانی
صلوٰة است فقط اگر محمد صاحب کی یہ ہی انداز ہے کہ چالیس برس بھی روزہ و نماز رہے تو اوس کی
تفریح چہل سالہ میں کلام نہیں ہے اور راستی و درستی پر آغاز اسلام نہیں اول تا آخر نتیجے وار
انجام سب کا ہی یہ ہی حال ہے اور یہ ساری ترقی عین زوال ملتے اگر فقط ایمان سے
مفہوم صلوٰة مطلوب ہوتا تو بالضرور بجائے ایمان وہی مکتوب ہوتا بجائے اجزاء اوکل کیا ضرور
تھا شاید کہ مسلمانوں کو فریب دینا منظور تھا اب مولوی محمد علی اپنی بکر فکر پیش کرتے ہیں اور
سنان ملامت سے جگر عدو ش ذکر ریش **سوط الجبار** ضابطہ کلیہ ست کہ اگر وصفی را از شخصی
نفی میکنند و ہمدران کلام برائے او ہمان وصف را ثابت میکنند نفی آن وصف از شخص
لازم نمے آید بلکہ درینچنین صورتہا اعتبار دو حیثیت واجب مے آید کہ باعتبار یک حیثیت نفی
صفت و باعتبار حیثیت دیگر آنرا ثابت کردہ میشود چنانکہ وارد شدہ (وما رمیت اذ رمیت
ولکن اللہ رمی) یعنی نہ انداختی انچہ انداختی ولیکن اللہ انداخت فقط پس معنی آیت (ما کنت
تدری ما الکتاب ولا الایمان ولکن جعلناہ نورا نہدی) این ست کہ یعنی تو کہ بالذات بغیر
اعتبار موہبت و انعام نبوی کہ رسید آنی کتاب و ایمان را لیکن باعتبار عنایت و انعام کہ بر
حال تو مبذول ست محض باکرام خود بخشیدیم ترا نور ایمان و کتاب پس ازین کلام سلب
فلک ایمان از ذات آنحضرت مستفاد نیست نفس قدسیہ آن سرور کائنات در زمانی
از نور ایمان ہرگز جدا نبود آرے مشرف بودن باین نور از رو استحقاق ذاتی نبود بلکہ محض
مکرمت و موہبت پروردگار او بود چہ نزد اہل تحقیق ہیچ کس را ہیچگونہ بر آن ذات علی العموم
استحقاق ذاتی نیست کہ بسبب آن استحقاق ذاتی دادن چیزے وجوباً بر او تعالی لازم
آید **جواب** لا کلام ضابطہ کلیہ ہے اور مقبول سنی و شیعہ لیکن نفی صفت و اثبات صفت
میں ایک ہی زمانہ مستعمل ہو یعنی ماضی یا حال یا مستقبل ہوتا، مثلاً کہیں کہ او تعالی محض ذات
ہے اور موصوف بصفات ہے تو لاجرم یہ ہی حاصل ہوگا کہ کسی طرح پر

کی طرف اوسکو نیاز نہین ہی اور کوئی اوسکا انباز نہین تو جواب یہہ ہی کہ اسقدر تو مکہ کے
کفار بہی جانتے تہے اور ایک آفریدگار بہی مانتے تہے پس حاصل وہی ہی کہ حضرت دین آبائی
رکہتے تہے اور بیانات دفتری یہہ سب ائی قطع نظر ازین یہود و نصارا بہی ایک کردگار پر
اقرار کرتے ہین پس مسلمان اونکو کیونکر کفار شمار کرتے ہین اگر محمد صاحب کے خویش و اقربا اسقدر
بے بہرہ تہے کہ خدا کی خدائی سے بیخبر تہے تو بالیقین ابتدا مین محمد صاحب نے تعلیم توحید یہود و نصارا
سے پائی تہی بعد ازان رفتہ رفتہ جبے نبوت دماغ مین سمائی تہی مقصود وہی ہی کہ چالیس
برس تک محمد صاحب کا تیرہ تین اعتقاد تہا اور مدینہ دین و ایمان چارون طرف سے برباد تہا۔
**قوله** والا آنحضرت با ایمان بود پیش از وحی الخ دعوئی نبوت سے پہلے ایمان حضرت
مین نہ کوئی برہان ہی اور نہ آیت قرآن اگر ہووے تو بیان کیجئے اور مسجد راستی مین اذان
دیجئے ضلالت حضرت تو آیات قرآن سے ظاہر ہے او حضرات کو بیان سے باہر کیونکہ جس
صورت مین تم خود کہتے ہو کہ محمد صاحب نے چالیس برس کی عمر مین اپنے تئین نبی قرار دیا اور خوف
قریش سے بطرف مدینہ فرار کیا تو اس سے بہی یہہ ہی لازم آیا کہ اگر محمد صاحب اول ہی سے مخالفت
قوم اختیار کرتے اور اپنے تئین مسلمان آشکار تو قوم مین رہنا دشوار ہوتا اور بجانب عیال
خوار جانا چاہ چونکہ ایسا نہین ہے دعوئی صاحب اعجاز سچا نہین **قوله** یا مراد ایمان تفصیلی تفصیلست
بشرایع فقط اجمالی و تفصیلی دونون طرح کا ایمان بغیر کتاب دشوار ہے تا طلوع آفتاب صبح
صادق شب تار رہے چونکہ دعوئی رسالت سے پہلے محمد صاحب سنت و قرآن سے خبردار
نہین تہے اور خواب گران سے بیدار نہین پس اونہون نے کہان سے ایمان اجمالی پایا اور کیونکر کفر
آبائی سے اونکے ہاتہ سے تم فارغ البالی آیا قطع نظر ازین جو کوئی ایمان اجمالی رکہتا ہے وہ
کفر و شرک سے فارغ البال کہنا اوسکی نسبت یہہ کہنا کہ تو بڑا ایمان ہے سراسر بہتان ہے خدا سے
محمدیہ دراست گفتاری پر لات ماری او جہوٹی کتاب تیار کی جسمین محمد صاحب کو بیدینی کے ساتھ
مسلمون کیا اور بیدینی انصاف کا خون عبارت اعجاز محمدی کا یہہ ہی مقصد ہی اور دو

آیت سے جانا جاتا ہے کہ محمد صاحب چالیس برس تک تابع دین آباواجداد تھے اور والی
سواد کفر آباد واقف نہین تھے کہ ایمان وکتاب کیا ہے اور میزان وحساب کیا مؤلف
ہدیۃ الاصنام نے یہ تقریر پسند بسیار کی اور بند زبان انکار اب صاحب اعجاز محمدی کچھ حیلہ
وحوالہ کرتے ہین اور یہ ورد آشتی نیلا اور کالا **اعجاز محمدی** ماکنت تدری ما الکتاب
ولا الایمان یعنی نمیدانستی تو پیش از وحی کہ بخوانی قرآن را وچگونہ دعوت کنی خلق را بایمان
وبعضے گفتہ اند کہ مراد بایمان فرایض واحکام ست ورنہ آنحضرت باایمان بود پیش از وحی
بتوحید حق پس از ان نازل شد فرایض کہ دریافت آنرا یا مراد ایمان تفصیلی ست نہ اجمالی
یا مراد بایمان صلوۃ ست **جواب** یہ ترجمہ سر بسر بے ٹھکانہ ہے گیسوے نارسا کا شانہ
ہے سو ہم بافتہ صاحب اعجاز ہے پریشان تر از زلف دراز ہے وہی ترجمہ پسند علما روی زمین
ہے جو کہ چکیدہ کلک فصیح الدین ہے چنانچہ (ماکنت تدری ما الکتاب ولا الایمان یعنی نہ
جانتا تہا تو کیا ہے کتاب اور نہ ایمان فقط اب جو کچھ صاحب اعجاز کی سحر کاری ہے وہ حوالہ
قلم تیغ بیباری ہے **قولہ** بعضے گفتہ اند کہ مراد بایمان فرایض واحکام ست فقط بعضوں نے ایسا
کہا ہے اور بعضوں نے ویسا یہ کمال اختلاف ہے بلکہ ابطال اسلاف ہے مثلا ایک چیز کو حق میں
چند شخص مختلف بیان کرین اور گوناگون گمان لابد ہر ایک کا بیان خبط ہوگا اور باہم کہان
ربط ہوگا **ع** ز انشاف این وآن سر رشتہ را گم کردہ شد پریشان خواب تو از
کثرت تعبیرہا **قطع نظر** ازین اگر لفظ ایمان سے فرایض واحکام مراد ہوتی تو قرآن مین یہ ہی
کلمات کہا ہے نا تمام ارشاد ہوتی شاید کہ خدا نے مسلمان مصنف قرآن کا زور ہے اور لوگون
کو اختلاف مین ڈالنا منظور ہے **ع** خدایت باسفاہت کار دارد وحیا دختر رحم بالبس
خوارہ **قطع نظر** ازین اگر محمد صاحب چالیس برس تک فرایض واحکام سے بیخبر تہے اور تمام
اسلام سے بیخبر تو کس طرح کا ایمان رکہتے تہے اور کن ارکان سے اطمینان رکہتے تہے اگر کوئی کہے
کہ انکو اسقدر معلوم تہا کہ جہان کا کوئی پیدا کرنیوالا ہے اور وہ سب سے افضل واعلی ہے کسی حد

**قولہ** اور یہہ تدبیر سوچی کہ دین ابراہیم کیطرف پہر جاویں مبعوث کرون تعبد اوس وقت دین ابراہیم پر کوئی نہ چلتا تہا اور کسی کتاب سے وہ نہ نکلتا تہا تو محمد صاحب نے دیکہکر معلوم کیا کہ دین ابراہیم بہی کوئی دین ہے اور سرا آفرین تحسین ہے طلب تہا اسکا جواب بہی پانچوین عزیزی میں غرقاب کیجئے **قولہ** بالضرور اوس دین کی احکام کہوج اور تلاش کرنے مین بیقرار ہوکر تسبیح تہلیل تکبیر اعتکاف ادا کرتے تہے الخ اس سے لازم آتا ہے کہ مصنف قرآن نے تسبیح وغیرہ کو بلفظ ضلال تعبیر کیا گویا تبراق کخنزیر تحریر کیا **ع** این چہ کفر است و این چہ ژاژ و فشار تو نیبہ اندر وہان خود بفشار **۰** اگر کوئی مسلمان عبد العزیز کا یہہ مضمون سمجہیگا شاہ صاحب کو ملعون سمجہیگا شرم سے آب ہوگا آتش غضب سے جلکر کباب ہوگا شاہ عبد العزیز سے اس مقام مین بہت باتین ایسی سرزد ہوئی ہین کہ باعث رنجش نیک و بد ہوئی ہین واہ ری تقریر ہر ایک شاہ صاحب کا منہ تکتا ہوگا بلکہ ہر صغیر و کبیر کو مثل آئینہ سکتا ہوگا **قولہ** اسی سبب سے اس راہ پانے کی بیقراری کو راہ بہولنے سے نسبت دی یعنی ضالا فرمایا فقط تلاش دین حق کو ضلالت سے نسبت دینا بہت برا ہے گویا واسطے گردن عدالت کے چہرا ہے آدمی کو لئے امتیاز حق و باطل ضرور ہے اور فرق عالم و جاہل ضرور **ع** امتیاز این و آن کردن سرشت آدمی ست **۰** گاؤ گردون را نگوید کس کہ این گاو زمی ست **۰** اگر کوئی مسلمان عبد العزیز کا یہہ مضمون سمجہیگا حد سے زیادہ زبون سمجہیگا شاہ دہلوی کی ڈاڑہی کا ارادہ کریگا میدان کالی پہاڑی کا کشادہ کریگا جو کوئی دین حق کو ضلالت کہیگا اور صحت کو علالت اوسکی بات بلا اثبات معتبر نہین ہے بلکہ دنیا مین اوس سے زیادہ کوئی واہیات خبر نہین علاوہ اسکے تاویل عبد العزیز کا بہی وہی حاصل ہے کہ چالیس برس تک محمد صاحب دین حق سے دور ہے گویا بد شعور رہے یہی مدعا آیت سورہ شوری ہے اور میان محمد علی کی ناحق شور اشوری ہے چنانچہ ما کنت تدری ما الکتاب ولا الایمان ولکن جعلنہ نورا یعنی نہ جانتا تہا تو کیا ہے کتاب ورنہ ایمان و دین کیا ہم نے اوسکو نور فقط الخ

اور خود بوقت جواب ہر ایک کتاب سے اخذ مضمون کرتے ہین اور سخنان کو نا کون کبہی رازی
سے طالب مہرہ مار ہوتے ہین اور کبہی تفتازانی کے کفش بردار گاہی زمخشری صاحب کشاف
کے قائل ہین اور گاہے بطرف شاہ عبد العزیز مائل پس گویا یہہ بیت آپکی حسب حال ہی
اور یہہ ہی جناب کا قال و مقال ہے ؎ جو کتاب مذہبی ہی غیر قرآن و حدیث ؛ معتبر میرے
لئے نامعتبر تیرے لئے ؛ بہرحال اگر آپکو تفسیر عزیزی مقبول ہی تو فسق ہاروت و ماروت و
یوسف و داؤد سے کیونکر خاطر ملول ہے کہ جیسے شاہ عبد العزیز نے (ووجدک ضالا) کی
تاویل کی ہی ویسے ہی ثبوت فسق یوسف وغیرہ مین گفتگوے طویل کی ہی بس دونون کو تسلیم
کیجئے اور مسلمانون کو تعلیم دیجئے یا دونون پر پشت پا ماریئے اور دستار دو رنگی سر سے اوتاریئے
اب ہم فقرات شاہ عبد العزیز پر امعان نظر کرتے ہین اور مولوی صاحب کو مثل آئینہ حیران و
ششدر **قولہ** اور پایا تجہکو راہ بہولا الخ یہہ ترجمہ آیت ٹہیک ہی اور اوس مین یہہ ہی رمز
باریک ہی کہ اول مین پیغمبر اسلام ضال تہا اور تکلیفات شرعی سے فارغ البال انتہی شاہ عبد العزیز
معنی آیت تبدیل کرتے ہین اور نام اوسکا تاویل دہرتے ہین **قولہ** کہ بدو شعور سے آنحضرت صلعم
کمال عقل و دانائی کے سبب سے معلوم ہوا الخ ہجرت کی بارہوین صدی مین تو دہلی مین شاہ عبد العزیز صاحب ہوے
تیرہوین صدی مین وہی دہلی مین ہوا ہے اوس نے بارہ تیرہ سو برس کا حال محمد عربی کا علی جالی کیونکر جانا
اور بدو شعور ہی سے محمد صاحب کو عقل و دانش مین صاحب کمال کیونکر پہچانا اسکی دلیل قرآن و حدیث سے فی الحال
پیش کیجئے یا چہرہ حال بناخن انفعال ریش کیجئے اگر محمد صاحب دعوی نبوت سے پہلے پرستش
اصنام کو برا کام جانتے اور رسمیات جاہلیت کو حرام مانتے تو بعد از دعوی رسالت تراشہ
حمد اصنام نہ گاتے اور بیت الحرام کو قبلہ اسلام نہ بناتے ذکر شفاعت اوثان نکرتے اور ایسا
کلمات عزی و لات زیب زبان نکرتے تفصیل اسکی دور دراز ہے اور ذکر ابراہیم مین حوالہ
قلم ہو چکی طرازہے دوبارہ اوسکی تکرار ضرور نہین ہی اور درد سر تحصیلدار منظور نہین ؎
حدیث عشق دراز ست و یار نازک طبع ؛ وما ع در دسرش نیست میدہم تخفیف ؛

پائی اور صمصام انتقام چلائی اسواسطے اونکی بدآئینی بھی اچھی تہی اور بیدینی بہی بہی ؎
زلف ہاتھ مین آوے تو پریشانی بہی اچھی ۔ دل آئینہ ہو جاے تو حیرانی بہی اچھی ۔ ہم بہی ہو دیکہا
حاصل تقریر یہہ اور باقی مکرو تمویہات مولوی محمد علی اپنی سبب تمیزی عیان کرتی ہین اور مضمون
تفسیر عزیزی بیان **سوط الجبّار** درین مقام نقل تفسیر شیخ با تمیز عبدالعزیز نوشتہ
میشود (ووجدک ضالا فہدی) اور پایا تجھکو راہ بہولا پہر راہ بتائی تجھے اس ہدیٰ او ضلال
کا بیان وہ ہے کہ بدو شعور سے آنحضرت کو کمال عقل و دانائی کے سبب معلوم ہوا کہ بتون
کی پوجا او کفر و جاہلیت کی رسمین سب بے اصل و بے پوچ ہین تو دین حق کی کہوج اور تلاش کر
و سپے ہوئے اور یہہ تدبیر سوچی کہ دین ابراہیم کی طرف پورا پورا رجوع کرون لیکن چونکہ دین
ابراہیم پر کوئی اوسوقت نہ تہا اور نہ کسی کتاب مین لکہا ہوا تہا اور نہ آنحضرت کتاب پڑہ
سکتے تہے بالضرور اس دین کے احکام کہوج اور تلاش کرنے مین بیقرار ہو کر تسبیح تہلیل تکبیر
اعتکاف وغیرہ ادا کرتے تہے اوسوقت تک کہ اللہ تعالی نے اپنی وحی سے اونکو پاک
دین پر مطلع فرمایا اوسدم وہ اونکی بیقراری جو دین حق پانے کے واسطے رہتی تہی جاتی رہی
گویا اپنی کہوئی ہوئی چیز پائی اور جس راہ پر چلا چاہتے تہے وہ راہ مل گئی اس سبب سے اس
راہ نپانے کی بیقراری کو راہ بہولنے سے نسبت دی یعنی ضالا فرمایا **جواب** تفسیر
عزیزی بزبان فارسی ہے آپ نے کسواسطے عبارت مذکورہ کی اردو کی ہے شاید کہ کچھہ دل
مین کالا ہے مولوی صاحب نے اصل مضمون بدل ڈالا ہے ؎ وارد آن ہیرچہ ندیدہ
سرفن ماہ ہر سرفنی را بدلی ہجو فلک مغالطہ چونکہ عبارت سوط الجبّار فارسی ہے اسواسطے
مناسب یہہ ہی ہے کہ نقل تفسیر عزیزی ہو بہو ہووے اور دل تصرف یکسو ہووے قطع نظر
ازین مولوی صاحب کی عجیب عادت ہے اور غریب طبیعت کہ فقیر اندرین کو حکومت جتلاتے ہین
اور رعونت دکہلاتے ہین کہ سوائے قرآن و حدیث کے دوسری کتاب قابل التفات نہ
جاننے اور لایق اثبات نہ ماننے صرف ان ہی سے الزام پر لائے او تکذیب اسلام فرمائے ہے

کسی کتاب مین مسطور نہین ہے اور یہ کہ باستثنا چند ان وہ نہین اکثر وجود یون کی باعث جو
ہے مگر جلد نسخ سے آپکا قیاس منقود ہے افسوس ترجمہ وار اشکوہ تک بھی آپکی رسائی نہین
ہے کل ہے یا مقصود چیبہ رسائی نہین **قولہ** بعد رسائیدن آزادی وکثرت تفکر الخ آزادی
وتفکر ایک دوسرے کے خلاف ہین مثل انعقاد واحتشا ہین را ہمچند رہینا دونون کا اجتماع ممکن
نہین ہے امکان اتحاد ملک وجن نہین جو کوئی اس کلام رستی انجام سے بہرہ لیگا اور سکانشست
بام سے گریگا **قولہ** تمنے اپنے دشمنون کو اسیر وفرمان بردار کرلیا ہے فقط جب تک رامچند
اید وہیا مین ایام گذارتے تھے کاروبار سلطنت بر کنار تھے اونکا کوئی دشمن نہ تہا مقابل برق
خرمن نہ تھا پس اوسوقت اونکی نسبت یہ کہنا کہ تم نے اپنے دشمنون کو اسیر وفرمانبردار
کیا اور پایہ بحیرہ بر دار محض دروغ ہے اور مثل شمع روز بفروغ اگر آپکو فی الجملہ عقل وشعور
ہوتا اور گرو اجیا کتب معتبر تو جہوٹی باتون کا اثبات نکرتے اور ناحق تضیع اوقات کرتی
آپکے مستندہ باقی فقرات کا بہی یہہ ہی حال ہے ہر ایک لکدکوب ابطال ہے بیان اسیقدر
کارد کافی ہے کہ نمونہ انبار بقدر مشت وافی ہے **قولہ** این راہ گم کردن وازین گمراہی
براہ رسیدن آنچنان نیست الخ لاریب ضلالت محمد صاحب باعث عداوت حق ہے اور موجب
شقاوت مطلق البتہ اوس گمراہی سے راہ پر آنا اور پایگاہ پہچانا معترض کے نزدیک برا
نہین ہے اور مخالفت خدا نہین گم کردیدن وبراہ رسیدن ایک نہین ہے اور تحریر میان محمد علی
نیک نہین **قولہ** این گمراہی کہ ثمر ہدایت عظمی ست سعادتیست الخ اس فقرہ سے لازم
آتا ہے کہ جسقدر کفار محمد صاحب پر ایمان لائے اور مسلمان کہلائے تمام کا کفر سعادت عظمی
ہووے اور افادت کبری کہ کل کے لئے مثمر ہدایت ہوا اور اکثر کے لئے منتج ولایت بس محمد صاحب
نے کسیکو مسلمان نہین کیا اور کسیکو خلعت ایمان نہین دیا کیونکہ اسلام سے پہلے ضلالت
حضرت وصحابہ کا ایک حال تہا اور ایک قال لہذا ایام سابق از اسلام کا نام جاہلیت
ہونا جہالت ہے اور مخالف عدالت الغرض چونکہ آخر الامر کفار قریش نے دولت اسلام

کی بہول ہی ہم آنکہ اکثر فقرات کا مضمون خلاف رامائن بالمیک ہی جو کہ رامچندر کی تاریخ صحیح
سب کے نزدیک ہی **قولہ** خود راجہ رامچندر تا وقتیکہ بہ تلمذ بششٹ و بشوامتر الخ کمالات رامچندر
کو تلمذ بششٹ و بشوامتر کی احتیاج نہین ہی شہباز شکار مچھر و وراج نہین رامچندر کو
تمام کمالات خود بخود حاصل ہین کہ وے ذات پرماتما سے واصل ہین روایت ہی کہ راکشس سامان
یگیہ خراب کرتے تہے اور آتش غم سے دل بشوامتر کباب بشوامتر راجہ دسرتھ کے پاس آکر
اور زبان پر کلمات ہراس لا کر راکشس تنگ کرتے ہین قصد ناموس و ننگ کرتے ہین لہذا
رامچندر کا ہمارے ہاتھ مین ہاتھ دیجیو اور حفاظت کے لئے ساتھ بھیجو راجا دسرتھ نے کہا کہ رامچندر
ہنوز صغیر سن ہین کب لایق مقابلہ دیو جن ہین بشوامتر نے کہا کہ انکو انسان نجانیو اور طفل
و جوان نمانیے یہہ جلوہ گر وگار ہین اور پرماتما کے اوتار ہین **ابیات** شمیم خلد معلی ست
نام رام مرا ٭ بہار باغ تمناست نام رام مرا ٭ بذکر رام کہ پاک ست زندہ ابدم ٭ براز
خزاں مسیحاست نام رام مرا ٭ ہجوم رنج بخاطر نیاد ردو دل شاد ٭ کہ قاتل صف غمہاست نام رام مرا
٭ مرا بہ میر مغان نیست التجا ہرگز ٭ شراب ساقی و میناست نام رام مرا ٭ بشوامتر کی بات پراور
رامچندر کی کرامات پر بششٹ نے بہی گواہی دی اور راجہ دسرتھ کی تسلی کماہی کی پس
دسرتھ نے رامچندر کو چندروز کے لئے رخصت دی اور واسطے حفاظت بشوامتر کے اجازت
پس رامچندر نے راکشسون کو ہلاک کیا اور اونکے فتنہ سے روے زمین پاک کی تہی جبکہ رامچندر
کا یہہ کمال ذاتی ہی تو تذکرہ واسطے قیل وقال دیہاتی ہے بلکہ جو کچہ بششٹ و بشوامتر
کو منصب حاصل تہا اوس سب کا باعث الطاف رامچندر سبب کامل تہا **قولہ** چہ قدر صحو تہا در ین ؟
پیش آمد الخ یہہ میان محمد علی کا خیال خام ہے بلکہ سراسر اتہام کیونکہ رامچندر دانا ئے
اسرار ہین اور جملہ سالک سے خبردار سالکون کے ہادی ہین اور اہل حق کے لئے باعث
خرمی و شادی ہین جو کوئی کہے کہ وے تلاش راہ کرتے تہے یا تمنا خشم و جاہ رکھتے وہ چاہ ضلالت مین
پڑا ہی محمد حسنا سے جہالت مین بڑہا ہے **قولہ** چنانکہ در شروع جوگ بششٹ الخ یہہ حال

سپید و پدند ورا ہ نے یافتند چنانکہ در شروع جوگ بششٹ این حال مفصلاً مرقوم ست مختصراً
برا ے ملاحظہ معترض بمعرض تحریر مے آرم کہ چون راجہ دسرتہ بعد سہ ساینہ آزادی و کثرت تفکر رام
رامچندر پیش خود و بہ مجمع بششٹ و بشوامتر وغیرہ طلبیدہ بہ سیہ عبارۃ بکذا راجہ دسرتہ نے رامچندر
سے پوچھا کہ پرمیشر کی کرپا سے تمکو عقل سلیم وعلم حکمت میسر ہی اور اوسکا نتیجہ سرور بے اندوہ ہی جیسا
کہ تمکو اونسے غم اور اندوہ جو جاہلون کو چاہئیے عاید حال ہو بششٹ نے رامچندر سے کہا کہ تم
نے اپنے دشمنون کو اسیر و فرمانبردار کر لیا ہی پہر کسواسطے غم و فکر کے دریا مین غوطے کہاتی
ہو الخ این رہ گم کردن و ازین گمراہی براہ رسیدن آنچنان نیست کہ معترض آنرا موجب
شقاوت مے پندارد این گمراہی کہ مثمر ہدایت عظمی ست سعادتی ست کہ خواص بشر آرزوئے
آن دارند **جواب** یہ بہی از اول تا آخر کئی طرح پر غلط ہے اور مستلزم الزام ہر نمط ہے
اول آنکہ جوگ بششٹ کتاب ہمارے مذہب کی نہین ہی اور مقبول سب کی نہین ہی تشریح اسکی
عنقریب ہو چکی اور خاطرخواہ آپکی تکذیب ہو چکی دوم آنکہ جوگ باششٹ مین یہ مطلب نہین
ہے تمکو بات کہنے کا ڈھب نہین جبتک کہ آپکی اصل کتاب تک رسائی نہو گی جہوٹے ترجمون سے کار روائی
نہوگی اصل عبارت جوگ باششٹ رقم کیجئے اور بحث و مباحثہ کی تعلیم لیجئے چنانچہ جسوقت
آپنے ہم سے کتب محمدیہ کا اصل مضمون طلب کیا ہے ہمنے آپکی تسلی کے لئے داخل کتاب سب
کیا ہے بخوبی آپکی تسلی کی ہی اور ظلمت کدہ درون مین تجلی ہرگاہ آپ اس کتاب پر نظر
بعبارت کہولینگے تن سے سلاح شرارت کہولین گے سوم آنکہ مضمون مذکور دارا شکوہ کا ترجمہ
نہین ہی کنہیال الکہدہاری کے مسلمہ نہین ہین پس وہ آپکی سکاری ہی یا فریب الکہدہاری
خواہ مخواہ دونون سے ایک شق منظور ہوگا محمد علی یا الکہدہاری کا زور ہوگا ہم اسواسطے کہتے
ہے کہ یہ ترجمے اپنی ساعت نہین ہین اور سزاے اشاعت نہین چہارم آنکہ مضمون مذکور شایان
الزام نہین ہی کہ اوس مین گمراہی منسوب بام نہین جسطرح قرآن سے ضلالت خیر الانام عیان
ہے اوسطرح وہان ذکر رام کہان ہے پس بطور الزام اوسکا ایراد فضول ہی اگر تحصیل ارب

نہین یہان سند آہم ایک فقرہ حدیث مسلم رقم کرتے ہین اور باقی سے رحم کا اسیقدر کافی
ہے اور مولوی محمد صاحب کے قول کا جواب شافی ہے قال ہذا المرء یہجر یعنی کہا عمر نے کہ یہ شخص ہذیان
کہتا ہے فقط اگر مولوی صاحب سنی ہیچ مین تاویل بنائینگے تو ہم اونکو نہایت ذلیل بنائینگے کتاب
صراح دکھلائینگے اور اونکی راہ مین مصباح جلائینگے مختصر کو اپنے پیغمبر پر قیاس کیجئے
اور بیہودہ گوئی مین تضیع انفاس نکیجئے **قوله** و بایقین دانی کہ سالکان طریقت را الخ نزدیک
(ووجدک ضالا) سے پہلے محمد صاحب سالک طریقت نہین بن سکتے اور واقف حقیقت نہین کیونکہ ثبوت
تک بے محکوم باحکام شریعت نہین تھے اور آگاہ از آغاز و انجام شریعت نہین حالانکہ طریقت کے
اول شریعت ضرور ہے جیسے مذاہب کا یہی دستور ہے کہ جب تک کوئی شریعت مین کامل نہین ہوتا
اہل طریقت مین شامل نہین ہوتا ایک دوسرے پر محصور ہے مانند سایہ و نور ہے پس جس صورت
مین محمد صاحب چالیس برس تک بے سنت و کتاب ہے اور راہ و رسم آبا و اجداد کی اجتناب نہ
تو کیونکر سالک طریقت ہو اور مالک حقیقت علاوہ اسکے جو کوئی میدان طریقت مین قدم
دہرتا ہے وہ آسایش ابدی کا دم بھرتا اوسکو سختی و صعوبت سے کیا کام ہے وہ بری از مصائب و آلام ہے
اگرچہ وہ خدا نہین ہے لیکن خدا سے جدا نہین ہے جو کوئی اوسکو شعب صعب مین بھٹکتا سمجھتا اور
سنگ حیرانی و پریشانی پر سر ٹپکتا وہ بڑا نالایق ہے بلکہ از نالایقان روی زمین فایق ہے
**قوله** تا آنکہ الطاف الہی دست شان گرفتہ راہ منزل مقصود مے نماید الخ سالک تو
خود الطاف الہی ہے اور الطاف نامتناہی الطاف کو الطاف کی احتیاج نہین ہے اور
اوصاف کو اوصاف کی احتیاج نہین **قوله** نہین ست معنی راہ گم کردن و براہ آوردن
الخ جبکہ آپکی تمام منطق بیجا ہے تو اس نتیجہ کا بھی وہی ماجرا ہے آپکی تصدیق کرنے کے لئے کوئی شکل
نہین ہے کہ جناب کو تصوری مین چندان دخل نہین **سوط الجبار** رد جوگ بششٹ
کہ کتاب حکمت و تصوف مذہب ہنود ست ملخص فایدہ خمد ما ابد را مجہند تا دانستہ کہ بہ
تلمذ بششٹ و شنوا متر مہیکال فائز نشدند چہ قدر صعوبت ہا دین راہ پیش آمدند و ہر گو

خبر دو بار ہر بار بگردانیدہ باز داشت پروردگار من بفضل خود مرا ازان **جواب** بطرف
ضلالت ارادہ کرنیوالا ضال نہین ہی عام فعل و فاعل فعل کا ایک مآل نہین پس کیونکر مصنف
قرآن نے محمد صاحب کو ضال قرار دیا اور کس طرح ارادہ بفعل و عین فعل مین اتحاد اختیار کیا چونکہ
ذکر یوسف مین اسکا بیان تفسیر بسیار کیا گیا یہان اسیقدر بناگزیر اقتصار کیا گیا اب مولوی
محمد علی کاغذ کے گھوڑے دوڑاتے ہین اور اپنے تئین پانچ سوارون مین داخل فرماتے
ہین رکاب حمید اعجاز ہاتھ مین لیتے ہین اور اشہب قلم کو کاوہ او سکے ساتھ مین دیتے ہین
**سوط الجبار** اگر معترض از کتب تصوف خود ہم آگاہ بودے اینچنین ہذیانات بر زبان
نیاوردے و بالیقین دانستے کہ سالکان طریقت را در ابتدا شعب صعب در راہ تا سخت پیش می آیند
و دران تا چندی متحیر و متردد مے مانند و راہ بجائے برند تا آنکہ الطاف الٰہی دست شان گرفتہ
بمنزل مقصودی نماید ہمین ست معنی راہ گم کردن و براہ آوردن کہ در آیت (و وجدک ضالا فہدی)
واقع شدہ **جواب** اگر مؤلف سوط الجبار کتب معترض سے خبردار ہوتا اور دیدہ استبصار
تار تار ہوتا تو جوگ باسشٹ کو ہمارے مذہب کی کتب مین شامل نجانتا اور تصوف کی حال نہ
پہچانتا وہ کسی وجودیہ نے مغرب بنائی ہے اور مکر و فریب سے شہرت عجیب پائی ہے اوپر اسکی
تفصیل بار بار ہو چکی اور گوشنگذار اہل روزگار آپکی ابکار افکار زیبق قلم تکذیب ہوتی
ہین اور گو یہ بطلان مین طبع زادگان صاحب عجاز و ہدیہ کے قریب ہوتی ہین **قولہ**
اگر معترض از کتب تصوف خود آگاہ بودے فقط معترض تو اپنے مذہب کے تصوف سے بخوبی آگاہ
ہے اور ابھی شاہد قدس کی خاک و ہر آپ سلسلہ بارگاہ ہین اور جھوٹون کے بادشاہ **قولہ**
اینچنین ہذیانات بر زبان نیاوردے فقط ہذیان تو زبان پر تا دم مرگ آپکے سرور انبیا لاتے
رہے اور حضرت عمر اونکو یہ زور ابتلاتے ہے جو کوئی طرفداری و تعصب سے آزاد ہوگا اوسکو
قصہ قلم و قرطاس یاد ہوگا کہ جسوقت مرض الموت مین حضرت نے قرطاس و قلم طلب کیا عمر فاروق
نے حاضرین سے کلام عجیب کیا کہ اسوقت پیغمبر کی بات لائق اعتبار نہین ہے کہ سوا ہذیان اونکا گفتار

شما الخ **جواب** یہ بھی دو طرح پر غلط ہے اول آنکہ آیت (و وجدک ضالا) سورہ ضحیٰ
معراج سے پہلے نازل ہے پس کس طرح کیفیت معراج کی حاصل ہے اگر بعد از معراج نازل
ہوتی تو صاحب اعجاز کی کچھ مراد حاصل ہوتی جسوقت آپ مطالعہ اسباب نزول کرینگے لابد
ہماری بات قبول کرینگے دوم آنکہ صاحب نسیان ضال نہیں ہے اور لفظ ضال کا بمعنی ناسی
ہرگز استعمال نہیں نسیان و ضلال مین تفاوت ہے جیسی دو جال مین عداوت ہے **ص**
خود ستا و حق ستا مین فرق ہے بیگمان بوم و ہما مین فرق ہے **اعجاز محمدی** تا من
آنکہ مراد آنست کہ یافت ترا میان اہل ضلال پس معصوم گردانید از آن و ہدایت کرد بسوے
ایمان وارشاد ایشان **جواب** شکر خدا و علی الاطلاق ہے کہ ہمارا صاحب اعجاز کا اتفاق
ہے کہ اونہون نے ضلالت حضرت قبول کی بلکہ اوسکے اثبات مین سعی مبذول کی **ص** شکر
ایزد کہ میان من و او صلح فتاد ﴿ حوریان رقص کنان ساغر و پیمانہ زدند ﴾ بلا شک مراد
یہ بھی ہے کہ او تعالیٰ نے محمد صاحب کو درمیان اہل ضلال پایا اور ضلالت سے معصوم بعد چہل سال
بنایا پس حاصل وہی ہے کہ وہ مدت تک عبادہ بتان رہے اور دور از دین و ایمان اگر اول
ہی یہ بات آپکو قبول ہوتی تو کسواسطے اسقدر گفتگو طول ہوتی **اعجاز محمدی** ثالث
آنکہ یافت ترا متحیر در بیان چیزے کہ فرستادہ بسوے تو از کتاب پس ہدایت کرد ترا مر بیان
آن الخ **جواب** مفہوم ضلالت و حیرت واحد نہین ہے اس دعوی کو ثبوت مین لغت
و محاورہ شاہد نہین اگر ضال بمعنی متحیر ہے تو مخالف مخیر ہے کہ کتب لغت سے سند پیش کرے
اور ثبوت دعوئی خویش علاوہ اسکے یہ تاویل اس صورت مین بن سکتی ہے کہ خدا تعالیٰ
نے محمد صاحب کے پاس کوئی تفسیر قرآن ارسال کی ہووے اور تفصیل اجمال بھی ہووے یا ایک آیت
کی دوسری تفصیل ہووے اور ثبوت دعوی کی دلیل لیکن چونکہ نظم قرآن اس طرز نہین ہے نیز
ہے جیسے اعجاز کی تصدیق کرنیوالا کوئی روے زمین پر نہین **اعجاز محمدی** عاشرا آنکہ
قرہ داآنحضرت کہ قصد کرد وہ امرین در ہیچ وقت وصال چیزے از آنچہ کہ اہل جاہلیت عمل میکردند

لفظ ضلالت بمعنی محبت نظم نہین کیا اور ضلالت بمعنی مشاجرین کا عزم نہین اہل
تفاسیر کہ ضلالت یعقوب کو محبت قیاس کرتے ہین وہ خفت قوم سے بہ تشبیرین کی آس کرتی
ہین اونکا الفاظ قرآن پر دہیان نہین ہی اور کلمات آسمان پر ایمان نہین **قولہ تسمیہ**
محب بضال بسیار آمدہ الخ محب خدا کو کوئی ضال نہین کہتا عشق کو کوئی کنگال نہین
پسران یعقوب خود یعقوب کو گمراہ جانتے تہے کب پیر دستگیر و قبلہ گاہ مانتے تہے اگر وہ اوسکو رسول
اللہ سمجہتے اور مقبول درگاہ تو کسواسطے اوسکے نور چشم لخت جگر کو چاہ مین گراتے اور چہوڑ جاتے انکا
مین پہر علاوہ اسکے آیت سورۂ یوسف مین محبت یوسف کو ضلال کہا ہے لاجرم مطابق واقعہ
وحسب حال کہا ہی فی الحقیقت اسقدر محبت فرزند ضلالت ہے اور بدرجہ نہایت جہالت تذکرہ
الاولیا مین ہے کہ سرسقطی ولی نے خواب مین یعقوب کو نہایت سرزنش کی اور بغایت بکوہش
کہ تو بڑا بے شعور ہے کہ محبت پسر مین مخمور ہے پس پسران یعقوب نے محبت غیر خدا ضلالت قرار
دی ہے لاجرم عدالت آشکار کی ہے اگر یعقوب عشق غیر نکرتا اور عبادت دیر نکرتا تو
اوسکو ضال کہنا خلاف ادب تہا کہان اسطرح محاورہ عرب تہا طالب معرفت کو کوئی ضال
نہین کہیگا نحوست کو کوئی اقبال نہین کہیگا حاصل آنکہ آیت سورۂ یوسف واسطے براءت
حضرت کے مفید نہین ہی کہ اوسمین کوئی بات محاورہ سے بعید نہین ہی علاوہ اسکے آیت اول مین
ضلالت و گمراہی زلیخا مذکور ہی جو کہ مشہور و مشغلہ ... مذکور ہے یعنی زنان مصر کا بیان ہے
کہ گمراہی و ضلالت زلیخا صحیح دعویٰ ہے پس یہ آیت بیان ایراد کی لایق نہین تہی کہ مصنف
اعجاز محمدی کے مراد کی موافق نہین تہی مترجم قرآن کہ رفیع الدین و عبد القادر ہین جنکو
ترجمے تفسیرون کی نگاہ مین لاثانی و نادر ہین وہ بہی صاحب اعجاز کی بطلان پر گواہی بہرتے
ہین اور لفظ ضلال کا ترجمہ گمراہی کرتے ہین **اعجاز محمدی** سانح آنکہ یافتنا
ماہی پس تذکیر کرد ترا و این بحالت لیلۃ المعراج حمل میکند کہ از دہشت و ہیبت آن مقام
فراموش کرد کہ چہ گوید و چہ خواہد چہ کیفیت ترا نعمہ بسراید پس ہدایت کرد او را حق تعالی کیفیت

سزا نہین **اعجاز محمدی** رابع آنکہ عرب درختے را کہ تنہا در بیابان باشد ضال می
نامند گویا میگوید سبحانہ کہ تو اے محمد یگانہ بودی ہمتا بودی دران بلاد مثل آن درخت کہ فرید
و وحید ست در بیابان و با سیدار میوہ ایمان و توحید و ہدایت کرد و راہ نمود حق تعالی
بسوے تو خلق را بہرہ ور گشتند پس تو **جواب** اگر آیت (و وجدک ضالا) مین لام ضال بہ
تشدید ہے تو ضلالت ہے اعجاز مرید از مرید ہے اگر کلمہ ضال تخفیف لام ہے تو بمعنی درخت لا کلام
ہے اہل لغت ذو معنی ضلالت و درخت مین کس طرح امتیاز دیا ہے کہ تشدید و تخفیف لام کا
اندازہ کیا ہے اگر حسب اعجاز قرآن کی تلاوت نہین کر سکتے اور تشدید و تخفیف مین تفاوت نہین تو
کسی حافظ سے معلوم کرین اور سعادت طبیعت مرکوم کرین **قولہ** ہدایت کرد و راہ نمود حق تعالی
بسوے تو خلق را الخ کلمہ (فہدی) کا یہ ترجمہ ہرگز نہین ہے اور کوئی مفسر اس پر فائز نہین **اعجاز محمدی**
خامس آنکہ گاہے مخاطب کردہ میشود سید قوم و مراد گروہ ایشان و مراد بدان قوم اوست یعنی یافت
ترا اے ایشان را گمراہ پس ہدایت کرد ایشان را بسوے شرع تو **جواب** اگر یہ سلسلہ تاویل
قرآن ہوگی اصلیت فرقان پنہان ہوگی مسلمانون کے پاس قرآن سے کچھ بھی نہ رہیگا اسکے
بیان و تفسیر کو کوئی وقعت نہ رہیگی بلکہ اعتماد قرآن کا نزول فضول ٹھیریگا اول سے آخر تک تاویل
کا طول ٹھیریگا مصنف قرآن پر سارے الزام آئینگے تمام قال و مقال خدا کے سمجھ مین اختتام پائیگی
کہ کسواسطے ایسی کتاب نازل کی جسمین مسلمانون کو تاویل لاطائل کی علاوہ اسکے جسوقت آیت
(و وجدک ضالا) ہے تو نازل ہوئی تھی تمام قوم حضرت کی دشمن ہوئی تھی بازار خصومت گرم تھا
کہان حرفت صلح و آرزم تھا پس اسوقت محمد صاحب کسطرح سید و سردار تھے کہ لوگ انکی مطیع
و فرمانبردار تھے **اعجاز محمدی** سادس آنکہ مراد بضال محب یعنی یافت ترا محب و طالب
معرفت من تفسیر ضال بسیار آمدہ کہ گم میکرد خود را از اختیار خود چنانکہ انا لنریک فی
ضلال مبین و انک لفی ضلالک القدیم **جواب** محب کو کوئی ضال نہین کہتا اقبال
کا کوئی زوال نہین بلا شبہ ضلالت گمراہی ہے اور دنیا و آخرت کی رسیاہی آجتک کسی نے

کیا تسلیم کیا ہم نے کہ حالت صغر مین پیغمبر اسلام راہ بہکا تہا اور اثناء ان جوع حضرت وہ بہکا
تہا مگر یہہ تو فرمائیے کہ پہر وہ خود بخود گہر آیا یا کوئی دلسوز مکان پر لایا وجہ اول اس لایق نہین
ہے کہ بطریق احسان بیان کیجاوے اور داخل کتاب آسمان کیونکہ یہہ حالت اکثر انسان کو پیش آتی
ہے اور جوع بھی اپنا جوہر کم وبیش دکہلاتی ہے پہر وہ راہ پاتا ہے اور اپنی منزل پر [illegible]
آتا ہے مگر اس سے اوسکو کچھہ رسوخ حاصل نہین ہوتا اور اوسکے نام فرمان منت نازل
نہین ہوتا غرض کہ اس قسم کی راہ دکہلانی ایسی نہین ہے کہ خداے تعالیٰ اپنے پیغمبر کو زیربار
احسان کرے اور تذکرہ احسان ریب بان کہ تو گمراہ تھا مین نے تجکو آگاہ کیا دیکھو اکثر
اوقات دہقانین جنگل مین گم گشتون کو راہ دکہلاتے ہین اور پیاسون کو پانی پلاتے ہین
مگر اوسکو احسان نہین سمجہتے آیا خداے مسلمان مثل دہقانین بھی نہین ہے بلکہ اونکی بہ نسبت
کوتاہ ہمت ہے بر تقدیر دوم وہی دلسوز محمد صاحب کا ہادی ہے منت خدا اوال بر بیاد ی ہے کیونکہ
خدا نے اوسکو [illegible] بدر پہرایا اور دلسوز گہر پر لایا **قولہ** مشہور آنست کہ حلیمہ مرضعہ آنحضرت را از عاے
خود بمکہ مے آورد الخ اگر یہہ ہی مشہور انام ہے اور یہہ ہی منظور امام تو مضمون آیت متنازعہ واہی
ہے بلکہ غلط خواہی نخواہی ہے کیونکہ محمد صاحب اون دونون راہ وسبیل سے واقف نہین تہے حقیقت
فرسنگ ومیل کے کاشف نہین کہ اوس وقت حضرت طفلک شیرخوار تہے اور عقل وتمیز سے برکنار
مقام آپکا گہوارہ تہا صرف شیر سے گذارہ تھا پس انکی نسبت یہہ کہنا کہ تو گمراہ تھا اور سرگردان
بیابان جانکاہ ہم نے تجکو روبراہ کیا اور آگاہ [illegible] کیا محض خیال خام ہے بلکہ سراسر
اتہام ہے **اعجاز محمدی** ثالث آنکہ بدوی مقہور ومغلوب وکفار بلکہ بہیں قوت
واقتدار خدائیتعالی تا ظاہرہ غالب کہ تی دین اور **جواب** لغت مین ضال بمعنی مقہور
ومغلوب نہین ہے اور آیت (ووجدک ضالا) مین معنی ثالث مطلوب ہین اگر آیت کا یہی
مفہوم ہوتا تو آخر مین کیونکہ کلمہ فہدی مرقوم ہوتا بلکہ اسطرحپر مضمون آیت پہنچا تہا کہ تو مغلوب تہا
ہم نے تجکو غالب کیا اور تو مجذوب تہا ہم نے تجکو جاذب کیا چونکہ ایسا نہین ہے معنی ثالث معاف

آگے اوسکے سے اور پیچھے اوسکے سے نگہبان محفظ **ابیات** بس یہ معنی وہ چلاتا ہے
اسے ہٹہاتا ہے اور رہتا ہے آگے اور پیچھے اوسکے جو گھیا ا رہ کہ رکھین اوسکے محفوظ پاس
سے کار دینی کرتا ہے غیب سے آگاہ اپنے ہر ایک رسول کو اللہ بہر وہ رکھتا ہے اوس پہ
چوکیدار وتا نہ شیطان دخیل ہو نہ پاوے اور نہین بڑہنے پاسے اوسکا جی بغلط فہمی وکجی
کجی ہو گیا اس کلام سے معلوم ہو کہ نہین اصل انبیا معصوم بعد ازین مصنف اعجاز محمدی
نے دس وجہہ سے محمد صاحب کی عیب پوشی کی ہے اور گندم نمائی وجو فروشی اب ہم ہر ایک وجہ
بلفظ رقم کرتے ہین اور تشریح ضلالت حضرت بوجہ اتم **اعجاز محمدی** سنی آیہ ووجدک
ضالا بوجوہ کثیرست اول آنکہ یافت ترا ضال ونادان از مسائل نبوت واحکام شریعت و
این مرویست از ابن عباس وغیرہ ومویداین ست آیت (ماکنت تدری ماالکتاب الخ
**جواب** بعد بلوغ غریبت سے نا واقفی عین ضلالت ہے اور گمراہی پر دلالت خود انصاف
کرو کہ جو چالیس برس تک قرآن سے بیخبر رہا وہ کیونکر مخالف ملت جدید رہا لاریب حضرت
مدت تک تعظیم اصنام کرتے رہے اور اسی کام مین عمر چہل سالہ تمام کرتے رہے جا بجا اسی
امر کی تفصیل قرآن مجید مین ہے اور آیت ماکنت تدری بھی اسی بات کی تائید مین ہے
جو کوئی اول سے نبی آخر زمان کو ایماندار جانتا ہے وہ قرآن کو بیکار مانتا ہا یقین جناب
کہہ کن کو مقابلہ مین مسلمان سرگشتہ ہین یا قرآن سے برگشتہ اس امر کی تفصیل کثیر بار ہو گی اور
اون کی ہٹ دھرمی اون ہی کے گلے کا ہار ہو گی **اعجاز محمدی** ثانی آنکہ روایت
کردہ شدہ است کہ رسول آنحضرت گم شدہ بود از جد خود عبدالمطلب در حالت صغر تا نزدیک
شد کہ بکشد جوع مرا پس راہ نمود مرا پروردگار ذکرہ الامام فخرالدین کذا فی المواہب
مشہور آنست کہ حلیمہ مرضعہ آنحضرت را از جائے خود بمکہ آورد تا بسپارد باہل وے پس خود در
راہ گم شد ظاہر آمراد امام نیز ہمین ست **جواب** روایت کردہ شدہ بصیغہ مجہول ہی لہذا
بے اعتباری پر محمول ہی اگر آپ نے حضرت کے فرمانے پر اعتماد کیا تو کسو اسطے صیغہ مجہول یاد

الخ مؤلف اعجاز محمدی کو اس شرانہ مین درپردہ انکار اقرار کیا ہی کہ پیغمبر اسلام نے چالیس
برس تک دین آبا و اجداد اختیار کیا ہے **س** ختم قنانت معزاب نشاستہ سکشدہ نعوذ
اقرار با از پردہ انکار با **قوله** لیکن نقل و دلیل ہمی برہان ست کہ این حاشا نعوذ نیامدہ
فقط وضعنا عنک وزرک الخ اس آیت کی تفسیر مین سارہی ہے کہ عالم اہل سنت ہی روایت ہی
کہ یہان وزر سے مراد شرک ہی جو جامۂ توحید کا چرک ہی کیونکہ محمد صاحب چالیس برس تک دین آبا
و اجداد پر عامل تھے اور کفار قریش مین شامل تھے پھر مسلمانون کا دین پناہ حسن شاہ خلعت الیہود
مین تقریر راستی طراز کرتا ہے اور تکذیب صاحب اعجاز ہکذا عبارتہ قبل از نبوت نزدیک جمہور
اہل سنت حق آنست کہ گلہ سے گناہے حقیقی صادر شود و مدتی مدید تضرع و زاری و نالہ و اشکباری
بکار رود و صفا کامل حاصل شدہ رتبۂ نبوت دست داد انتہی جبکہ یہی حقیقت حال ہے تو کسی کی
مجال ہے کہ اسقدر آیات و روایات کو بیکار کرے اور کفر و شرک چہل سالہ حضرت سے انکار **قوله** و انبیا
ہمہ معصوم اند پیش از نبوت الخ دلیل عقلی و نقلی اسی بات پر قایم ہے کہ ابراہیم و محمد وغیرہ ہر ایک رسول
سزاے لوم لائم ہے کہ یہ گروہ پشت کفار سے پیدا ہوا ہے اور مدت مدید تک ننگ گفتار و رفتار
پرشیدہ ایس کیونکر بطرف ملت آبا و اجداد رجوع نہین لایا اور کسطرح اوس جانب ذوق و
نہین پایا بیٹا باپکا راز ہے چنانچہ حدیث صاحب اعجاز ہے الولد سر لابیہ سورہ جن کی ایک آیت
سے ورباب ہوتا ہے کہ بذاتہ انبیا کو عصمت سے کچھ نسبت نہین ہے او بغیر ان حضرات کو گناہ سے
نفرت نہین اگر اوتعالی چوکیدار انکے آس پاس نرکھے اور اسقدر نبوت کا پاس نرکھے تو پیغمبر
شب و روز حرکات شیطانی مین بسر کرین کسواسطے شرک و زنا سے درگذرین پس اکثر اہل
دنیا پیغمبرون سے اچھے ہین کہ مدت العمر جرائم سے بچے ہین باوجودیکہ کوئی نگہبان نہین ہے
اور پاچوکیدار درمیان نہین وہ آیت یہ ہی عالم الغیب فلا یظہر علی غیبہ احدا الا من ارتضی من
رسول فانہ یسلک من بین یدیہ ومن خلفہ رصدا یعنی وہ ہی جاننے والا غیب کا ہے نہین خبردار
کرتا اوپر عیب اپنے کے کسیکو مگر جسکو کہ پسند کرتا ہے پیغمبرون مین سے پس تحقیق وہ چلاتا ہے

